خیال سے جب میں آنکھہ اُٹھاکر دیکھتا ھوں تو چاروں طرف اندھیرا معلوم ھوتا ھی پھر جو کچھہ تھوڑي بہت توقع ہوتي ھی تو علیگڈھ ھي کے نواح کے لوگوں سے پڑتي ھی — علیگڈھ اور اُسکے گرد کے تمام قصبات مسلمانوں کي آبادي کے ھیں اور علیگڈھ میں اور بلند شہر میں جو بالکل اُس سے ملا ھوا ھی تمام مسلمان و رئیس بڑے بڑے تعلقہ‌دار ذي مقدور ھیں اور بعض اُن میں سے روشن ضمیر اور سمجھہ دار اور مآل‌کار پر غور کرنے والے اور اپني قوم کي خراب حالت پر افسوس کرنے والے بھي موجود ھیں ( گو بعض کي طبیعتیں اسکے برخلاف بھي ھیں ) اور ایک نہایت عمدہ ریاست پنڈراول کي اُس کے قریب ھی جس کے رئیس شیعہ ھیں اور اُن تمام لوگوں سے اور اُن کي اولاد سے اُن سے بھي زیادہ توقع ھی کہ یہہ سب نہایت دل سے ھمیشہ اس مدرسہ کے حامي و سرپرست رھینگے یہہ خاص صفت جو میں نے علیگڈھ کي نسبت بیان کي ( اور جسکو سب سے اعلی اور مقدم سمجھنا چاھیئے ) میں نہایت مضبوطي اور تقویت سے کہہ سکھتا ھوں کہ تمام اضلاع شمال و مغرب میں کسي دوسري جگہہ نہیں ھی پس ان وجوھات سے میں نے علیگڈھ کو دارالعلم بنانے کے لیئے عمدہ مقام تجویز کیا ھی *

ممبران کمیٹي اس بات کو یقیني تسلیم کرتے ھونگے کہ اس مدرسۃ العلوم کے لیئے الہ‌آباد کا مقام تجویز کرنا کیا بنظر وھاں کي آب و ھوا کے اور کیا بلحاظ اُس کے موقع کے کہ زیادہ تر جانب شرق واقع ھی اور کیا بنظر کلاني شہر کے جو روز بروز زیادہ ھوتي جاتي ھی اور کیا بسبب اخراجات کثیر کے جو لوازمات روز مرہ کے سر انجام میں وھاں واقع ھوتے ھیں اور کیا بنظر اس بات کے کہ خاص اُس مقام پر حال میں ایک مدرسہ اعظم گورنمنٹ کي جانب سے قایم ھوا ھی کسي طرح مناسب نہیں ھی *

روھیلکھنڈ بھي کیا بنظر آب و ھوا کے اور کیا اس سبب سے کہ ایک طرف کو پڑا ھی جو اور اضلاع کي نسبت بمنزلہ امریکا کے ھی اس مدرسۃالعلوم کے لیئے جو ابھي صرف ایک ھي قایم ھونا تجویز ھوا ھی کسي طرح مناسب نہیں ھی *

آگرہ البتہ غور کے قابل تھا مگر اُسکي آب و ھوا ھمیشہ سے بہت ناقص ھی اور انسان کے مزاج کو چنداں مناسب نہیں ھی جہانگیر بادشاہ نے اپني توزک میں لکھا ھی ” ھواے آگرہ گرم و خشک است بقول اطباء انست کہ روح رابہ تحلیل مے برد و ضعف مے آرد و بہ اکثر طبایع ناسازگار است مگر بلغمي و سوداوي مزا جان را کہ از ضرران ایمن اند و ازیں جہت است کہ حیوانا تے کہ ایں مزاج و طبیعت دارند مثل فیل و گاومیش وغیر آن دریں آب و ھوا خوش میشوند “ علاوہ اسکے

parts of Bharathpore occupied by Saiyads, Dholpore, and Gwalior, Lucknow, and the districts situated on the East of it are similarly connected with it by the Railway line. In short, no other place in the North Western Provinces is more fitted for the establishment of the College than is Allygurh.

We should not also lose sight of the fact that the place where we would establish the College, or the neighbouring district must have for its population a people from whom and from whose descendants we might expect an uninterrupted and cordial support for the continuance of the College. But I am sorry to say that when I look around I can discover no place whence I could expect the realization of this hope. The people of Allygurh however, hold out some hope ( though a meagre one ) in this respect. Allygurh and the neighbouring towns have all Muhammadan population. Moreover, Allygurh and Boolundshahar which are adjacent to one another have many well to do Muhammadan gentlemen and Talookdars, some of whom are well known for their intelligence, foresight, and for their sympathies with their co-religionists, though there may be some who may be possessed of just the opposite qualities. The estate of Pindrawal is situated just close to Allygurh. The owner is a Shia gentleman. We have sanguine hopes that all these men, as well as their descendants will always feel a deep interest in the support of the College. This particular advantage which I have just referred to in connection with Allygurh, and which in fact ought to have preference over all others, I dare say, is not to be met with in any other town or city in the North Western Provinces, and these considerations lead me to select Allygurh as the best place suited to our purpose.

With reference to the climate, extensive population, or dear living in Allahabad, or with reference to the fact that a Government College has already been established there, the Members of the Committee will not, I believe, think it proper to establish their College there. The climate of Rohilkhand, and its situation in a corner, ( as if it were the America or the New World of the North Western Provinces ) make it quite out of place to think of establishing

روئداد نمبر 9

موقع آگرہ بھي خوب نہيں ھی کيونکہ وہ جنوب کو زيادہ مايل ھی اور اُن ملکوں سے جنکا ميں نے اوپر ذکر کيا ايک طرف کو پڑتا ھی اور نيز ايک قديم پورانا بڑا شھر ھی جو ھمارے اصول موضوعہ کے بموجب ايسا مدرسہ قايم ھونے کے ليئے مناسب نہيں ھی *

لوگوں کا يہہ بھي قول ھی کہ يہہ مدرسہ کسي نامي شھر ميں ھونا چاھيئے جس کے سبب سے مدرسہ اعلی نام ھو اور شھرت پاوے مگر ميں کھتا ھوں کہ خود يہہ مدرسہ اُس مقام کو جھاں قايم ھوگا ايسا نامي کرديگا کہ تمام ھندوستان کے مشھور و نامي شھر اُس کے آگے پست ھوجاوينگے کيا ايکسفورڈ اور کيمبرج کي چھوٹي سي آبادي تمام انگلنڈ کے نامي مقاموں سے زيادہ نام آور نہيں ھی *

ويران دلي ميں ( جھاں بجز چند ديوارھاے لنبيدہ و بزرگان گور خوابيدہ کے اور کچھہ نہيں ھی ) مدرسۃالعلوم قايم کرنے پر لوگوں نے بہت کچھہ لکھا ھی مگر جو کہ کميٹي کو معلوم ھی کہ ابتدا ھي سے شمال مغرب اضلاع ھي ميں مدرسہ کے تقرر کے خيال سے سب کارروائي ھوئي ھی اور شمال مغربي اضلاع ھي کي گورنمنٹ نے تمام امدادوں کا وعدہ کيا ھی تو اُن مقاموں کي نسبت بحث کرنا جو حدود اضلاع شمال و مغرب سے خارج ھيں محض بيفائدہ ھی علاوہ اسکے بہت سے وجوھات ھيں جنکے سبب سے دلي اس مدرسۃالعلوم کے ليئے مناسب بھي نہيں ھی *

اب ميں اپني رپورٹ کو اسبات پر ختم کرتا ھوں کہ عليگڈہ ايک پيارا نام ھی ــــ ھمارے جناب پيغمبر خدا صلی‌اللہ عليہ‌وسلم کا يہہ قول مشھور ھی کہ ” انامدينۃالعلم و علي بابہا “ پس يہہ پہلا مدرسہ ھم مسلمانوں کا جو درحقيقت علم کا دروازہ ھوگا عليگڈہ ھي ميں ھونا چاھيئے *

دستخط

سيد احمد خاں بہادر سي ايس آئي
سکرٹري

## يادداشت نوشتہ ڈاکٹر آر جيکسن صاحب بہادر

مجھہ سے اس معاملہ ميں راے طلب کي گئي ھی کہ عليگڈہ واسطے قايم ھونے مدرسۃالعلوم مسلمانان کے قابل پسند کے ھی يا نہيں *

اگرچہ اس مقام کي آب و ھوا کي نسبت ميرا تجربہ دو برس سے بھي کچھہ کم کا ھی ليکن ڈاکٹر کلکلي صاحب اور ڈاکٹر کلارک

the new College there, especially when we are to have only one Institution of the kind.

Agra of course is a place which might claim some consideration, but the unhealthiness of its climate, its situation more towards the South, and away from the places named above, and also on account of its being an ancient and large city where, under the principle noticed above, the College cannot be founded, make it quite unfit for the purpose.

People are desirous that the College may be founded in some famous town which will give celebrity to the College, but I would observe that the establishment of the College itself will give the place a name which will eclipse the fame of all other towns of India. Are not the towns of Oxford and Cambridge with their limited number of population more conspicuous than all other famous towns of England?

People have said much about the establishment of the College in Delhi which has nothing more than some ruined walls, and tombs of some of the most learned and noble personages who lie buried in them. But the Committee are well aware that from the very beginning all our proceedings in connection with the establishment of the College have been taken under the impression that it would be founded in the North Western Provinces, and that it is the Government of the North Western Provinces from which we have received assurances of help.

It is therefore quite useless to think of such places as are situated beyond the limits of the North West Provinces. But there are other reasons which make Delhi quite unfit for our purpose.

I now beg to conclude my report with the observation that Allygurh is in itself a dear name. The words of our Prophet are well known who has said "I am the city of all knowledge, and Ally is the Entrance to it."

I therefore wish with all my heart that the proposed Muhammadan College which, in fact is hoped to be the entrance to knowledge, should be established in Allygurh.

I have the honor to be
Sirs,
Your Most Obedient Servant.
SYED AHMED.
Secretary.

**MEMO.**

My opinion has been asked as to the eligibility of Allygurh as a site for the new Muhammadan College.

My experience only extends over a period of less than two years, but this again is supplemented by that of my predecessors, Doctors Clark and Kilkelly. I have no hesitation in asserting on my own judgment, corroborated by the authority of these gentlemen, that Allygurh is one of the healthiest stations of the North-West Provinces. It is particularly free from malarial disease, especially that low form of fever, which has of late ravaged the Saharunpore, Mozuffer Nuggur and Meerut Districts.

Being situated on the line of Railway it is of course liable to epidemic visitation. Lately Cholera and Dengue made their appearance in the city of Coel; but the former of these diseases at any rate did not assume the virulent form which so generally prevailed in so many of the other towns of the North-West. Coel enjoyed a similar comparative immunity in previous visitations of Cholera, and this fact testifies to the general salubrity of the place.

The well water, an element on which the inhabitants lay so much stress, and with just cause, is of the best quality, filtering through a porous, sandy soil, and containing but a small proportion of lime salts. The water is soft, plentiful, and procurable at an uniform depth of about 20 feet from the surface.

There are no very extensive Jheels in the neighbourhood, and near the station the drainage is tolerably good; but there is room for improvement in this respect.

If it shall be decided that the College is to be built at Allygurh, I would recommend that a Committee consisting of the Magistrate, Civil Engineer, and Civil Surgeon be convened to act in concert with a Committee selected by the native gentlemen concerned, to fix on a proper site, after careful inspection of the most eligible sites near Coel, due regard being paid to natural drainage, the vicinity of marshes, railway embankments, prevailing winds and other local peculiarities bearing on the question of health.

ALLYGURH: 18th October, 1872. } (Sd.) J. R. JACKSON, M. D.
Offg. Civil Surgeon.

صاحب کے تجربه کا تتمه هی جو مجهه سے پیشتر یہاں رهے هیں میں بلا تامل اپني تجویز سے اور صاحبان ممدوح کي سند سے کهه سکتا هوں که علیگڈه کي آب و هوا ممالک مغربي و شمالي کے تمام شہروں سے زیادہ تر صحت بخش هی یهه مقام وبا کي آفت سے خصوصا اُس دهیمے بخار سے بالکل پاک و صاف هی جس نے اضلاع سہارنپور اور مظفرنگر اور میرٹهه کو برباد کردیا *

چونکه یهه شہر ریلوے کي سڑک پر واقع هی اسلیئے ایسي بیماریاں جو علی‌العموم هوا کرتي هیں یہاں بهي هو جاتي هیں یہاں حال میں مرض هیضه اور ڈنگیوفیور یعني تپ شہر کول میں هوئي تهي مگر هیضه کي ایسي شدت نهیں هوئي جیسے که عموماً شمال و مغربي اضلاع کے اور شہروں میں هوئي اس سے پیشتر بهي جو هیضه کا مرض هوا هی تو بمقابله اور شہروں کے کول میں تخفیف هي رهي هی پس اس بات سے ثابت هوتا هی که اس مقام کي آب و هوا علی‌العموم تندرستي کے لیئے مفید هی *

یہاں کے کنوؤں کا پاني جس سے لوگوں کو بڑا تعلق هی اس سبب سے نہایت عمدہ هی که ریتلي زمین سے چهن‌کر بالکل صاف نکلتا هی اور اُس میں شوریت بهي بہت کم هی یہاں کا پاني ثقیل نهیں هی اور کثرت سے هی هر جگهه بیس فیٹ کي گہرائي پر نکل آتا هی *

اس کے قرب و جوار میں بڑي بڑي جهیلیں نهیں هیں اور شہر کے پاني کا نکاس بهي اچها هی لیکن اُسکي عمدگي میں اور بهي ترقي هوسکتي هی *

اگر یهه تجویز قرار پاوے که مدرسه مذکور علیگڈه میں قایم هو تو میري یهه راے هی که صاحب مجسٹریٹ اور سول سرجن اور سول انجنیر کي ایک کمیٹي مقرر هو اور یهه کمیٹي اُس کمیٹي کے اتفاق اور شرکت سے جسکو وہ هندوستاني شریف لوگ جو مدرسه کے کار و بار سے تعلق رکهتے هیں قایم کریں بعد تحقیقات کے جو خوب احتیاط کے ساتهه کي هو ایک عمدہ موقع مدرسه کا کول کے قریب تجویز کرے جہاں قدرتي ابشاروں اور دلدل اور ریلوے کي سڑک کے باندہ اور هوا کے نفاذ اور اسي قسم کي اور خصوصیتوں کا بهي جو صحت و تندرستي سے علاقه رکهتي هیں بخوبي لحاظ اور خیال کیا جاوے *

دستخط

ڈاکٹر جیمس آر جیکسن ایم ڈي
قایم مقام سول سرجن علیگڈه

۱۸ اکتوبر سنه ۱۸۷۲ع

## چندۂ مدرسۃ العلوم مسلمانان

يعني چندۂ مندرجہ فہرست سابق ... للعـہ ما للعـہ ۹ر

## چندۂ جديد

حضور عالي هز هائينس جناب نواب محمد كلب علي خاں بهادر والي رامپور دام اقبالهم ... صمـہ

حضور عالي هزهائينس جناب نواب صاحب بهادر والي بهاول پور دام اقبالهم ... اعـہ

خواجه احسن الله صاحب خلف آنريبل خواجه عبدالغني خاں بهادر سي ايس آئي رئيس ڈهاكه ... اعـہ

راجه سيد محمد باقر علي خاں صاحب رئيس پنڈراول ضلع بلند شهر ... اعـہ

محمد عنايت الله خاں صاحب رئيس و تعلقه‌دار پهيكم پور ضلع عليگڈه ... الـہ

حافظ احمد حسن صاحب رئيس بدايوں سفير نواب صاحب سابق والي ٹونك مقيم لندن ... الـہ

كنور محمد وزير علي خاں صاحب رئيس دان‌پور ضلع بلند شهر ... الـہ

افتخار الامرا مختار المهام صاحب زاده محمد عبيدالله خاں صاحب بهادر فيروز جنگ ... صماہ

نواب ضياءالدين احمد خاں بهادر لوهارو والا ... صماہ

مرزا محمد عابد علي بيگ صاحب رئيس مرادآباد منصف درجه اول هاتهرس ... اسماہ

كنور محمد لطف علي خاں صاحب فرزند رئيس چهتاري ضلع بلند شهر ... اسماہ

نواب محمد علي خاں صاحب رئيس جهانگيرآباد ضلع بلند شهر ... اسماہ

محمد سلطان خاں صاحب ڈپٹي مجسٹريٹ نهر گنگ رئيس دهلي ... سما صہ

داروغه محمد عباس علي صاحب رئيس قصبه سيواره ضلع بجنور اسسٹنٹ انجنير شهر لكهنؤ ... سماہ

محمد اسمعيل خاں صاحب فرزند حاجي محمد فيض احمد خانصاحب رئيس دتاولي ضلع عليگڈه ... سماہ

جناب سي اے ايليٹ صاحب سكرٹري گورنمنٹ ممالك مغربي و شمالي ... ماہ صہ

منشي نجم‌الدين حيدر صاحب رئيس بدايوں ڈپٹي كلكٹر آگره ... ماہ صہ

شيخ محمد جان صاحب وكيل عدالت ديواني غازي پور ... ماہ

مولوي حاجي عبدالاحد صاحب وكيل عدالت ديواني غازي پور ... ماہ

قاضي محمد لطافت حسين صاحب وكيل عدالت ديواني عليگڈه رئيس مارهره ... ماہ

محمد امراؤ خاں صاحب رئيس چكاتهل ضلع عليگڈه ... ماہ

منشي محمد عبدالعزيز صاحب تحصيلدار عليگڈه رئيس سهارن پور ... ما صہ

محمد صفات احمد خاں صاحب رئيس غازي‌پور ... ما عہ

پنڈت اندر نراين صاحب سكرٹري انجمن مرزاپور ... ماہ

محمد ظفرياب خاں صاحب رئيس خورجه وكيل عدالت عليگڈه ... ماہ

بابو بهگوانداس صاحب رئيس بنارس ... ماہ

قاضي عنايت حسين صاحب ملازم نواب صاحب ٹونك رئيس بدايوں ... ماہ

سيد امداد علي صاحب ديوان متعلق رياست پٹياله ... ماہ

ماسٹر رام چندر صاحب ڈائركٹر سررشته تعليم پٹياله ... ماہ

شيخ فخرالدين صاحب نائب صدر عدالت صيغه ديواني از پٹياله ... ماہ

سيد نياز علي صاحب وكيل سركار مهاراجه پٹياله حاضر باش كمشنري انباله ... ماہ

جناب الگزنڈر شكسپير صاحب بهادر كمشنر بنارس سي بي ... ماہ

مسٹر طامس نكلس صاحب اسكوائر ... ماہ

موتي رام ساه صاحب رئيس اعظم نيني تال ... ماہ

سيد محمد حامد خاں صاحب رئيس دهلي اسپيشل سب رجسٹرار بنارس ... ماہ

منشي محمد اكرام الدين حسين خاں صاحب رئيس مارهره سررشته دار فوجداري سهارن پور ... صعـہ

مير ببر علي صاحب نائب تحصيلدار بجنور ضلع بجنور ... صعـہ

مرزا احمد بيگ صاحب تحصيلدار پٹياله ... ـعـہ

لاله پتر چند صاحب ناظم امرگڈه علاقه پٹياله ... لہ صہ

محمد نامدار خاں صاحب ناظم اناحدگڈه علاقه پٹياله ... لہ صہ

محمد حرمت خاں صاحب مختار عدالت فوجداري و مال عليگڈه ... صہ

قاضي سيد تراب علي صاحب رئيس عليگڈۂ و قاضي شہر معہ قاضي احمد حسين صاحب وكيل سركار و رئيس عليگڈۂ ... صـه

محمد مغفوراللہ خاں صاحب رئيس بلونہ ضلع عليگڈۂ ... صـه

غلام مصطفى خاں صاحب وكيل منصفي و نمبردار قصبہ خاص فتح آباد ضلع آگرہ ... صـه

جناب مولوي علي احمد صاحب ناظم قسمت كرم گڈۂ علاقہ رياست پٹياله ... صـه

مولوي محمد تفضل حسين صاحب از رتلام ... صـه

سيد اولاد علي صاحب معاون ديوان متعلقہ رياست پٹياله ... صـه

سيد عنايت علي صاحب نائب بخشي متعلق رياست پٹياله ... صـه

ماسٹر محمد خدا بخش خاں صاحب ناظم امورات نہر پٹياله ... صـه

مولوي ولايت احمد صاحب نائب سررشتہ دار اجلاس خاص سري مہاراجہ پٹياله ... صـه

سيد محمد علي صاحب تحصيلدار لكهي علاقہ سركار سري حضور مہاراجہ پٹياله ... صـه

خليفہ سيد محمد محسن صاحب مصاحب سري حضور مہاراجہ پٹياله ... صـه

محمد اوصاف علي خاں صاحب رئيس عليگڈۂ صـه

محمد وزير خاں صاحب انسپكٹر پوليس عليگڈۂ صـه

سيد غلام امام صاحب نائب افسر ڈيوڑھي معلى مہاراجہ پٹياله ... صـه

محمد مصطفى خاں صاحب رئيس بوڑہ كانوں ضلع عليگڈۂ ... صـه

خواجہ شرف الدين احمد خاں صاحب رئيس دهلي ... صـه

سيد محمد علي صاحب سررشتہ دار اجلاس خاص سري حضور مہاراجہ پٹياله ... صـه

حاجي حسن هندي سوداگر مقيم قسطنطنيہ ... صـه

مير بسم اللہ صاحب پيشكار كلكٹري بنارس ... للعـه

خواجہ محمد ابوالحسن صاحب رئيس دهلي اہمين منصفي ديوبند ضلع سہارنپور ... للعـه

قاسم خاں صاحب منصرم تعمير سراے جديد سركاري پٹياله ... عـے

خواجہ محمد اسمعيل صاحب رئيس عليگڈۂ ... عـه

منشي خواجہ احمد حسين صاحب رئيس عليگڈۂ عـه

چودهري محمد طالع اسداللہ صاحب رئيس عليگڈۂ ... عـه

منشي حيدرحسين صاحب محرر خواجہ محمد يوسف صاحب از عليگڈۂ ... عـه

سيد احمد حسين صاحب مختار عدالت فوجداري عليگڈۂ ... عـه

شيخ محمد اعتقاد علي صاحب رئيس عليگڈۂ عـء

خواجہ محمد يعقوب علي صاحب رئيس عليگڈۂ عـه

مرزا محمد ابراهيم بيگ صاحب رئيس دهلي مقيم عليگڈۂ ... عـه

حكيم سيد غلام مرتضى خاں صاحب ملازم سركار مہاراجہ پٹياله ... عـه

سيد مقبول حسن صاحب كوتوال شہر پٹياله ... عـه

امير خاں صاحب كرنيل متعلق سركار پٹياله ... عـه

لالہ ديوا سنگهہ صاحب وكيل سركار پٹياله حاضر باش كرنال ... عـه

حافظ نظام الدين صاحب سوداگر رئيس عليگڈۂ عـه

خليفہ سيد محمد رضا صاحب متعلق سركار پٹياله عـه

كندن لال ساہ صاحب رئيس نيني تال ... عـه

سوندي خاں صاحب تحصيلدار گوبند گڈۂ علاقہ پٹياله ... عـه

مير اصغر علي صاحب فوتوگرافر ملازم سركار پٹياله لہ عـے

حافظ عبدالرحمن صاحب رئيس جنهجانہ ملازم سين تيفك سوسئيٹي عليگڈۂ ... عـه

قاضي عظيم الحي صاحب قانون گو رئيس غازيپور عـه

شيخ محمد حسن صاحب وكيل عدالت ديواني غازي پور ... عـه

مياں عبدالصمد صاحب سررشتہ دار صدر عدالت پٹياله ... عـه

حافظ عنايت اللہ خاں صاحب رئيس عليگڈۂ ... عـه

جناب كاليخان صاحب نائب ناظم قسمت كرم گڈۂ متعلقہ بهواني گڈۂ علاقہ رياست پٹياله ... عـه

جناب شيخ حسين بخش صاحب نائب ناظم قسمت كرم گڈۂ متعلقہ سنام علاقہ رياست پٹياله عـه

غلام حسين خاں صاحب خلف اسايش خاں صاحب متعلق سركار پٹياله ... عـه

شيخ الهي بخش صاحب نائب ناظم اناحد گڈۂ علاقہ پٹياله ... عـه

## چندہ مدرسۃ العلوم مسلمانان ۱۵ رمضان سنہ ۱۲۸۹ ہجری سنہ ۱۳۰۲ نبوی چندہ مدرسۃ العلوم مسلمانان

| نام | رقم |
|---|---|
| بختاور سنگھہ صاحب اہلمد خفیف برادر زادہ حقیقي منشي گروپي مل صاحب ساکن صاحب گدہ علاقہ پٹیالہ ... | عــہ |
| سید محمد حسن صاحب تھانہ‌دار متعلق سرکار پٹیالہ ... | عــہ |
| سید محمد محمود الحسن رئیس دہلي محرر کلکٹري بلند شہر ... | عــہ |
| سید محمود علي صاحب منیجر مطبع پٹیالہ اخبار ... | عــہ |
| شیخ ایزد بخش صاحب سررشتہ‌دار نظامت اناحد گدہ علاقہ پٹیالہ ... | لہ عــہ |
| شیخ دلاور حسین صاحب سپرنٹنڈنٹ چنگي ہاتھرس ... | عــہ |
| عبدالرحیم خاں صاحب سررشتہ دار محکمہ نظامت کرم گدہ علاقہ ریاست پٹیالہ ... | عــہ |
| قاضي محمد خلیل صاحب وکیل عدالت دیواني غازي پور ... | عــہ |
| مولوي امین‌الدین صاحب مدرس اول درجہ فارسي مدرسہ اعظم پٹیالہ ... | عــہ |
| سید برکت علي صاحب کرنیل توپ خانہ متعلق پٹیالہ ... | عــہ |
| سید سخاوت حسین صاحب مختار کار نواب محمد محمود علي خاں صاحب رئیس چھتاري ضلع بلند شہر ... | عــہ |
| پنڈت گنگادت صاحب منصرم عدالت نیني تال | عــہ |
| شیخ عزت علي صاحب تھانہ دار بھکني علاقہ پٹیالہ | عــہ |
| کریم بخش رسالہ دار متعلق سرکار پٹیالہ ... | عــہ |
| حشمت علي خاں صاحب ساکن سامانہ علاقہ پٹیالہ | عــہ |
| شاہ محمد خاں صاحب تھانہ‌دار کرم گدہ ... | عــہ |
| منشي عمادالدین صاحب ملازم مولوي فریدالدین صاحب وکیل ہائي کورٹ ... | بعہ ۸ر |
| شیخ ظہور علي صاحب مثل خواں محکمہ نیابت کرم‌گدہ علاقہ پٹیالہ ... | معہ |
| فیض‌الدین صاحب سررشتہ‌دار صدر عدالت پٹیالہ | معہ |
| علاءالدین صاحب تھانہ‌دار بھواني گدہ علاقہ پٹیالہ | معہ |
| شیخ تفضل حسین صاحب محرر چنگي ہاتھرس | سے |
| برکت علي خاں صاحب اہلمد مقدمات دیواني محکمہ نیابت کرم‌گدہ علاقہ پٹیالہ ... | صہہ |

| نام | رقم |
|---|---|
| سوندھے خاں صاحب اہلمد مقدمات سنگین محکمہ نیابت کرم‌گدہ علاقہ پٹیالہ ... | صہہ |
| سیدشاہ گرونر صاحب اہلمد مقدمات دیواني نیابت کرم‌گدہ علاقہ پٹیالہ ... | صہہ |
| غلام حسین خاں صاحب محرر محکمہ تحصیل بھواني‌گدہ علاقہ ریاست پٹیالہ ... | صہہ |
| میر احسان علي صاحب نمبردار پٹي سید دیدار ساکن سامانہ علاقہ ریاست پٹیالہ ... | صہہ |
| حکیم شمس‌الدین صاحب عرف حکیم محمد مرزا صاحب رئیس بنارس ... | صہہ |
| شیخ امیر بخش صاحب انسپکٹر ڈویژن غازیپور | صہہ |
| مرزا نوازش علي بیگ دفتري عدالت سب‌آرڈنیٹ جج بنارس ... | صہہ |
| شیخ محمد برکت‌اللہ صاحب رئیس علیگڈہ ... | صہہ |
| منشي محمد مشتاق حسین صاحب نذراللہ بابت شکریہ کامیابي سید محمد محمود صاحب بیرسٹرایٹ‌لا ... | صہہ |
| شیخ نجیب‌اللہ صاحب سوداگر نیني تال ... | صہہ |
| معزالدین خاں صاحب تھانہ‌دار بھدور علاقہ پٹیالہ | صہہ |
| غلام محي‌الدین خاں صاحب تھانہ‌دار متعلق سرکار پٹیالہ ... | صہہ |
| فخرالدین خاں صاحب محرر متعلق سرکار پٹیالہ | صہہ |
| فضل کریم صاحب مثل خواں متعلق سرکار پٹیالہ | صہہ |
| محمد حسن خاں صاحب مثل خواں متعلق سرکار پٹیالہ ... | صہہ |
| ہر نرائن جمعدار اناحد گدہ علاقہ پٹیالہ ... | صہہ |
| منشي حفیظاکرم صاحب محرر پلٹن سوجانسنگھہ کرنیل متعلق سرکار پٹیالہ ... | صہہ |
| علي محمد خانصاحب میجر رجمنٹ چہارم سرکار پٹیالہ ... | صہہ |
| مراد علي شاہ صاحب بسي‌والا اہلمد نیابت نظامت راج‌پورہ علاقہ ریاست پٹیالہ ... | صہہ |
| پانچ روپیہ سے کم جو چندہ ہوا ... | مالر ۸ر ۶ پائي |
| میزان کل | ۲ر ۶ پائي |

بمقام علیگڈہ — مطبع علیگڈہ انسٹیٹیوٹ میں چھپا اور حافظ محمد عبدالرزاق کے اہتمام سے شایع ہوا

جلد سوم ] یکم شوال سنہ ۱۲۸۹ ہجري سنہ ۱۳۰۳ نبوي — یوم المبارک عید الفطر [ نمبر ۱۷

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع تہذیب الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول ہو وہ کسي خاص شخص کي ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقي میں صرف کیا جاریگا *

مسلمانوں میں سے جو شخص ساتھہ روپیہ سالانہ پیشگي بطور چندہ دے وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں ممبر متصور ہوگا *

یہہ پرچہ ہر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین ہوگا چھپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگي دیني ہوگي اور اخراجات روانگي پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچہ خریدنا چاہیگا اُس کو في پرچہ چار انہ معہ اخراجات روانگي پرچہ دینا ہوگا *

ممبروں کو بلا قیمت یہہ پرچہ ملیگا اور اُن کو اُس کے تقسیم کا بھي بلاقیمت جسکو وہ چاہیں اختیار ہوگا *

## اطلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین تہذیب الاخلاق

اِس پرچہ کي بابت جس صاحب کو کچھہ خط و کتابت کرني منظور ہو یا خریداري اِس پرچہ کي مد نظر ہو یا کوئي مضمون اِس پرچہ میں مندرج ہونے کے لیئے بھیجنا ہو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچھہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا ہو تو سید احمد خاں صاحب بہادر سي ایس آئي پاس بمقام بنارس بھیجا جاوے غرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنھي سے کي جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگڈہ میں چھپکر اُن کے پاس چلا جاتا ہی اور وہاں سے تقسیم ہوتا ہی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رہتا ہی *

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق ہیں چھاپے ہوتے ہیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نہیں ہوتے — مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ ہی کہ مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تہذیب کي ترقي ہو اور جو غلط اوہام اُس ترقي کے مانع ہیں وہ مٹاے جاویں *

مضمون نمبر ۱۱۳

## سمجھہ

### یعني تمیز جس سے بھلائي برائي میں امتیاز کیا جاتا ھی

میرا یہہ خیال ھی کہ اگر انسانوں کے دلوں کو چیر کر اُنکا حال دیکھا جاوے تو دانا اور نادان دونوں کے دلوں میں کچھہ تھوڑا ھی سا فرق نکلیگا دونوں کے دلوں میں ھمیشہ بہت سے لغو اور بیہودہ خیال آتے ھیں بے شمار وسوسے دونوں کے دلوں میں اُٹھتے ھیں مگر اُن دونوں میں یہي فرق ھوتا ھی کہ دانا آدمي اُن میں سے انتخاب کرتا ھی اور سمجھتا ھی کہ کون سے خیالات ایسے ھیں جنکو گفتگو میں لانا چاھیئے اور کون سے ایسے ھیں جنکو چھوڑ دینا چاھیئے — نادان آدمي ایسا نہیں کرتا اور جو خیال اُس کے دل میں آتا ھی بے سونچے سمجھے منھہ سے بکتا جاتا ھی دانشمند آدمي بھي دوستوں کے ساتھہ بات چیت کرنے میں نادان کي مانند ھوتا ھی — جو اُس کے دل میں آتا ھی بے تردد دوست سے کہتا ھی گویا اُس کو خیالات ھي ایک بلند آواز میں آتے ھیں *

پِٹگي صاحب کا یہہ قول ھی کہ انسان کو دشمن کے ساتھہ بھي ایسا برتاؤ رکھنا چاھیئے کہ اُسکو دوست بنالینے کا موقع رھے اور دوست سے اس طرح برتاؤ کرنا چاھیئے کہ اگر کبھي وہ دشمن ھو جاوے تو اُس کے ضرر سے بچنے کي جگہہ رھے — اس قول کي پہلي بات جو دشمن کے ساتھہ برتاؤ کي ھی وہ تو نہایت عمدہ ھی — مگر پچھلي بات جو دوست کے ساتھہ برتاؤ کي ھی وہ کچھہ اچھي نہیں اُس میں سمجھہ کي کچھہ بھي بات نہیں ھی بلکہ نري مکاري ھی — ایسے برتاؤ سے انسان زندگي کي بہت بڑي خوشي سے محروم رھتا ھی اپنے دلي دوستوں سے بھي دل کي بات نہیں کہہ سکتا یہہ سچ ھی کہ بعضي دفعہ دوست دشمن ھو جاتے ھیں اور دوست کے بھید کو کھول دیتے ھیں مگر دنیا اُنھي کو دغاباز اور برا کہتي ھی اور دوست پر بھروسا کرنے والے کو ناسمجھہ نہیں کہتي — ھاں البتہ دوستوں کے منتخب کرنے میں بڑي سمجھہ چاھیئے *

سمجھہ صرف باتوں ھي میں منحصر نہیں ھی بلکہ ھر قسم کے کاموں سے بھي متعلق ھی اور گویا ھماري زندگي میں ھمارے تمام کاموں کي رھنما اور ھمارے لیئے ھمارے قادر مطلق خدا کي نایب ھی — انسان میں بہت سي بڑي عمدہ عمدہ صفتیں ھیں مگر سمجھہ سب سے زیادہ مزید ھی — سمجھہ ھي کے سبب سے اور تمام صفتوں کي قدر ھوتي ھی — سمجھہ ھي کے سبب سے وہ تمام صفتیں اپنے اپنے موقع پر کام آتي ھیں — سمجھہ ھي کے سبب سے وہ شخص جس میں وہ صفتیں ھیں اُن صفتوں سے فائدہ اوٹھاتا ھی — سمجھہ بغیر علم اور عقل دونوں ناچیز ھیں — بھلائي برائي دکھائي دیتي ھی باوجودیکہ انسان میں نہایت عمدہ عمدہ خصلتیں ھوتي ھیں مگر سمجھہ بغیر اُنکے برتاؤ میں غلطیاں کرتا ھی اور نقصان پر نقصان اوٹھاتا ھی — سمجھہ ھونے سے صرف اُنھي خوبیوں کا جو اُس میں ھیں مالک نہیں ھوتا بلکہ دوسروں میں جو خوبیاں ھیں اُن کا بھي مالک بن جاتا ھی — سمجھہ دار آدمي جس سے گفتگو کرتا ھی اُس کي لیاقت کو بھي جان لیتا ھی اور اُسي کي لیاقت کے موافق گفتگو کرتا ھی — اگر ھم انسانوں کے مختلف فرقوں اور گروھوں اور جماعتوں کي مجلسوں کے حالات پر غور کریں تو ھمکو صاف معلوم ھوگا کہ ھر ایک مجلس میں نہ کسي عقلمند کي گفتگو کو غلبہ ھوتا ھی اور نہ کسي بہادر اور دلیر کي گفتگو کو بلکہ اُسي شخص کي گفتگو سب پر غالب رھتي ھی جس کو سمجھہ ھی اور جو اھل مجلس کي لیاقتوں کو اور جو بات کہني ھی اور جو نہ کہني ھی اُسمیں تمیز کرسکتا ھی — جس شخص کو بڑي سي بڑي لیاقت حاصل ھو پر سمجھہ نہو وہ ایک نہایت قوي اور زبردست پر اندھے آدمي کي مانند ھی جو بسبب اپنے اندھے پن کے اپنے زور و قوت سے کچھہ کام نہیں لے سکتا ھی — گو ایسے شخص کو دنیا میں اَوْر سب طرح کے کمال حاصل ھوں مگر سمجھہ نہو تو وہ دنیا میں کسي کام کا نہیں — برخلاف اُسکے اگر اُسکي سمجھہ پوري ھو اور صرف اسي ایک صفت میں اُسکو کمال ھو اور باقي اوصاف متوسط درجہ کے رکھتا ھو تو وہ اپني زندگي میں جو کچھہ چاھے کرسکتا ھی *

سمجھہ جس طرح کہ انسان کے لیئے ایک بہت بڑا کمال ھی اُسي طرح مکر اُس کے حق میں بہت بڑا وبال ھی — نیک دل کي منتہائي خوبي سمجھہ ھی اور بد دل کي منتہائے بدي مکر یا یوں کہو کہ وہ نیک دل کے لیئے معراج ھی اور یہہ بد دل کے لیئے کمال — سمجھہ نہایت عمدہ اور نیک مقصد پیدا کرتي ھی اور اُن کے حاصل ھونے کو نہایت عمدہ عمدہ اور تعریف کے قابل ذریعے قایم کرتي ھی مگر مکر میں صرف خود غرضي ھوتي ھی — سمجھہ مثل ایک روشن آنکھہ کے ھی جس میں بے انتہا وسعت ھی اور تمام دنیا کو اور دور دور کي چیزوں کو آسمانوں کو اور آسمانوں کے ستاروں کو بخوبي دیکھہ سکتي ھی — مکر مثل ایک کوتاہ نظر آنکھہ کے ھی جو پاس پاس کي ناچیز چیزوں کو دیکھہ سکتي ھی اور دور کي چیزیں گو وہ کیسي ھي عمدہ اور روشن ھوں اُسے نظر نہیں آتیں — سمجھہ جسقدر ظاھر

جاتي هی اُسیقدر انسان کا اختیار اور اعتبار بڑھتا جاتا هی

مکر کاٹھ کي ھنڈیا کي مانند هی کہ جب ایک دفعہ کھل گیا تو پھر اُسکي قوت اور عزت بالکل جاتي رھتي هی — پھر انسان کسي کام کا نہیں رھتا جو کام کہ وہ ایسي حالت میں کرسکتا جبکہ لوگ اُس کو ایک سیدھا سادھا بھولا بھالا آدمي سمجھتے اب وہ کام بھي وہ نہیں کرسکتا — سمجھہ عقل کے لیئے کمال هی اور ھمارے کاموں کے لیئے رھنما — مکر ایک قوت هی جو صرف حال هي کے فائدوں کو دیکھتي هی — سمجھہ نہایت عقلمند اور نیک آدمیوں میں پائي جاتي هی — مکر اکثر جانوروں میں اور اُن لوگوں میں جو جانوروں کي مانند یا اُنسے کچھہ بہتر ھوتے ھیں پایا جاتا هی — سمجھہ نفس الامر میں ایک نہایت خوبصورت دلکش چیز هی اور مکر گویا اُسکي بگاڑي ھوئي نقل هی — سمجھہ والے آدمي کي طبیعت ھمیشہ زمانہ حال اور استقبال دونوں پر لگي رھتي جو باتیں کہ زمانہ دراز کے بعد ھونے والي ھیں اور جو اب ھو رھي ھیں دونوں کو دیکھتا هی — وہ جانتا هی کہ رنج و خوشي جو دوسري زندگي یعني قیامت میں ھونے والي هی وہ بے شک ھوگي گو اُس کا زمانہ ابھي بہت دور هی وہ اُس کے دور ھونے کے سبب سے اس لیئے اُس کو حقیر نہیں سمجھتا کہ دوسري زندگي یعني قیامت کي تکالیف و راحت لمحہ لمحہ پاس آتي جاتي هی اور اسیطرح سے رنج و خوشي دیرینگي جیسیکہ زمانہ حال میں رنج و خوشي ھوتي هی — اِسلیئے وہ نہایت غور و فکر سے اُن خوشیوں کے ھاتھہ آنے کے لیئے کوشش کرتا هی جو قدرت نے اُسکے لیئے بنائي ھیں اور جنکے لیئے وہ پیدا کیا گیا هی — وہ اپنے خیال کو ھر کام کے انجام تک دوڑاتا هی اور اُس کے حال و مآل کے نتیجوں پر غور کرتا هی اور اِس فاني دنیا کے تھوڑے سے نفع اور فائدہ کو اگر در حقیقت وہ نفع اور فائدہ اُس کي سچي عاقبت کے خیال کے مخالف ھو چھوڑ دیتا هی غرضکہ اُس کي تمام تدبیریں عمدہ ھوتي ھیں اُسکا روپہ ایسے شخص کي مانند ھوتا هی جو اپنا فائدہ بھي سمجھتا هی اور اُس کے حاصل کرنے کا مناسب طریقہ بھي جانتا هی سمجھہ جسکو میںنے اِس مضمون میں بطور ایک نیکي اور کمال کے بیان کیا هی وہ صرف دنیا هي کے کاموں کے لیئے مفید نہیں هی بلکہ ھماري ھمیشہ رھنے والي زندگي کے لیئے بھي فائدہ مند هی — وہ صرف اس فاني انسان کے لیئے هي رھنما نہیں هی بلکہ اُس اصلي نا فاني انسان کے لیئے بھي جو ھم میں بولتا هی رھنما هی — بعض مصنف اسي کو عقل کہتے ھیں اور بعض سمجھہ یعني تمیز جس سے اچھي و بري اور بھلائي اور برائي میں امتیاز کیا جاتا هی — حقیقت میں یہي چیز سب سے بڑي هی اس کے فائدے بے انتہا ھیں اور پھر اس کا ھاتھہ آنا نہایت هي آسان هی *

ایک مصنف کا قول هی کہ سمجھہ هي ایسي رونق کي چیز هی جسکو کبھي زوال نہیں جو اُس کو چاھتے ھیں آنکھوں کے سامنے دیکھتے ھیں جو اُس کو ڈھونڈتے ھیں وہ آساني سے پاتے ھیں — اسکي تلاش میں اُنکو بہت دور جانا نہیں پڑتا کیونکہ وہ اُسکو اپنے هي دروازہ پر پاتے ھیں — اُس کا خیال رکھنا هي اُس میں کمال حاصل کرنا هی — جو کوئي اُس پر خیال رکھتا هی اُسي دم جست و جو سے چھوٹ جاتا هی کیونکہ وہ خود ایسے لوگوں کي تلاش میں رھتي هی اور جو اُس کے لایق ھیں اُن کو رستہ هي میں ملتي هی اور پھر بھي اُن کا ساتھہ نہیں چھوڑتي *

انسوس کہ ھماري قوم میں سب کچھہ هی پر یہي نہیں *

راقــــــــم
اے ڈي سید احمد

نمبر ۱۱۴

## عام محبت

### یعني غیر مذھب والوں کے ساتھہ محبت اور دوستي

آج کل ھندوستان کے مسلمانوں کے بعض مسائل کا تصفیہ اکثر اس مصلحت پر مبني ھوتا هی کہ غیر مذھب والوں کے ساتھہ دوستي اور محبت شرعاً ممنوع هی — بہت سي باتیں جنکو ھماري سہل شریعت نے مباح کردیا هی وہ اسي مصلحت کے لحاظ سے مذموم بلکہ نا جائز سمجھي جاتي ھیں غیر مذھب والوں کے ساتھہ کھانا اور پینا جو في نفسہ مباح هی اسي ایک مصلحت کے سبب سے متروک ھو رھا هی یہاں تک کہ بعض مقدس مزاج اور محتاط طبیعتیں غیر مذھب والوں کے ساتھہ آمدورفت اور نشست و برخاست کو بھي پسند نہیں کرتیں — علماء اسلام کا یہہ حال هی کہ وہ دنیا اور مافیہا کے حالات سے تو مطلق آگاھي نہیں رکھتے اُن کو یہہ کچھہ نہیں معلوم کہ اور ملکوں میں کیا ھو رھا هی اور ضرورت وقت کے لحاظ سے ھمکو کیا کرنا چاھیئے وہ نیک نیتي سے یہہ سمجھے ھوئے ھیں کہ اگر غیر مذھب والوں سے اس قسم کي راہ و رسم جاري کي جاوے تو اِس بات کا قوي اندیشہ هی کہ عوام اھل اسلام جو اپنے مذھبي مسائل سے ناواقف یا کم واقف ھوتے ھیں وہ غیر مذاھب والوں کي صحبت میں خراب اور اپنے دین و مذھب سے منحرف ھوجاوینگے اس لیئے وہ بالقصد مسلمانوں کو مباحات شرعیہ کے عمل میں لانے کي اجازت نہیں دیتے اور خود اس لیئے اُن کا استعمال نہیں کرتے کہ جو بات باپ دادوں سے نہیں ھوئي اُسپر جرات کرنا مشکل هی اور جن عالموں کي ثابت قدمي اس مشکل پر غالب بھي آسکتي هی وہ اس لیئے اُن مباحات سے کنارہ کر جاتے ھیں کہ ھمکو

كرتا هوا ديكهكر عوام بهي ويسا هي كرنے لگينگے اور پهر وهي خرابي پيش آويگي جس كا انديشه هى — حالانكه يهه انديشه بالكل غلط اور اس غلطي كا يهه علاج اور زياده غلط هى عوام كا عقيده جنكا عمل بالكل يومنون بالغيب پر هى اسقدر پخته هوتا هى كه بعض اوقات هدايه اور صدرى پڑهنے والے طالب علموں كو اپنے بعض مذهبي مسائل كي طرف سے تردد هو جاتا هى مگر عوام كو كبهي خواب ميں بهي كوئي تشويش لاحق نهيں هوتي اور يقيناً يهي كيفيت أن كي غير مذهب والوں كي صحبت ميں بهي باقي رهيگي پس عوام كے خوف سے اپنے مسائل كو آزادي سے بيان كرنے ميں تامل كرنا بلكه ٹال جانا اور أس كو اپنے وهمي انديشه كا علاج خيال كرنا حقيقت ميں سخت الزام كي بات بلكه گناه اور معصيت ميں داخل هى اور اپني شريعت ميں ايك قسم كي تحريف هى *

اور ايسے عالموں اور عابدوں سے بهي زمانه خالي نهيں هى جو أن مباحات سے صرف اس غرض سے متمتع نهيں هوتے كه همارا تشخص اور تقدس صاحبان دول كے دلوں ميں جو أن كے مايه توكل هيں اور أن كے باعث رونق هيں قايم رهے — اس اخير گروه كي ذات تو اب خدا كي عنايت سے روز بروز كامل هوتي چلي جاتي هى امراء بهي اب أن كو حقارت كي نظر سے ديكهنے لگے هيں اور اهل مذاق نے اپني اصطلاح ميں أن كا لقب تحصيلدار ركهه ليا هى جو اوقات معين پر دوره كرتے هيں اور اپنا نذرانه معينه وصول كرليجاتے هيں — اس مضمون ميں ان تحصيلداروں كے اعمال و افعال سے كچهه بحث نهيں هى بلكه گفتگو اول الذكر فرقوں كے خيالات سے هى *

پس واضح هو كه محبت كي دو قسميں هيں ايك محبت من حيث الدين اور يهه وه محبت هى جو مسلمانوں كے باهم صرف توحد مذهب كے لحاظ سے هوتي هى — ايك مسلمان عالم اور ديندار جس كو پهلے هم نے كبهي نه ديكها هو اسي محبت كے سبب سے همارے نزديك واجب التعظيم هوتا هى اسي جوش مذهبي كے سبب سے أس ديندار اور عالم كي محبت همارے دل ميں اثر كرجاتي هى پس يهه محبت مسلمانوں كو صرف مسلمانوں سے هوسكتي هى اور مسلمانوں هي پر منحصر نهيں دنيا ميں جسقدر اهل مذاهب هيں أن سب كي يهي كيفيت هى كسي مذهب كا آدمي دوسرے مذهب والوں سے محبت من حيث الدين پيدا نهيں كرسكتا *

دوسري قسم كي محبت وه هى جو امور معاشرت اور روز مره كے دنياوي برتاؤ كے واسطے خدا نے آفرينش عالم كے ساتهه ساتهه پيدا كي هى اور وه ايسي ضروري شي هى كه نظام عالم كے بڑے بڑے اركان أسي پر منحصر هيں ماں باپ كو اپنے بچوں سے بهائي كو بهائي سے مياں كو بي بي سے اور بي بي كو مياں سے اپنے خاندان والوں سے اپنے هم محله سے اپنے شهر والوں سے اپنے ملك والوں سے اپنے هم جنسوں سے اور اپنے مددگاروں اور اپنے محسنوں سے جو محبت هر انسان كو هوتي هى وه اسي دوسري قسم كي محبت هوتي هى — البته محبت من حيث الدين اكثر اس محبت من حيث المعاشرت سے شامل هو جاتي هى — برخلاف اسكے اگر هم يهه دعوى كريں كه ماں باپ كو اپنے بچوں سے اس ليئے محبت هوتي هى كه بظن غالب آخر كو وه اولاد اپنے ماں باپ كے مذهب كي پيروي كرينگے تو اسبات كي كيا وجهه هوگي كه چوپايوں اور پرندوں ميں بهي جو كچهه مذهب نهيں ركهتے ايسي هي محبت پائي جاتي هى جيسي انسانوں ميں هوتي هى اس سے صاف ظاهر هى كه محبت من حيث المعاشرت ايك دوسري قسم كي محبت اور ايك قدرتي اثر هى جو محبت من حيث الدين سے بالكل علحده هى ليكن يهه دونوں محبتيں باهم ايك دوسري كے مخالف اور ضد نهيں هيں — ايك جوش مذهبي جو انسان كے دل ميں پيدا هوتا هى محبت من حيث الدين كو تو پيدا كرديتا هى ليكن محبت من حيث المعاشرت كو جو في نفسه ايك جدا شي هى منقطع نهيں كرتا اور نه أس سچے جوش مذهبي ميں يهه تاثير هوتي هى كه وه كسي محبت من حيث المعاشرت كو هم مذهبوں يا غير مذهبوں سے منقطع كرسكے *

غالباً ميرے اس اخير بيان سے كه جوش مذهبي محبت من حيث المعاشرت كو جو كسي غير مذهب والے كے ساتهه هو منقطع نهيں كرسكتا كمتر شخص اتفاق كرينگے — اسوقت بيشتر لوگوں كي راے يهي هى كه جوش ايماني ايسي محبت كو دل ميں جگهه نهيں دے سكتا وه لوگ جوش ايماني اور محبت من حيث المعاشرت كو جو غير مذهب والوں سے هو دو متضاد خاصتيں بتلاتے هيں وه كهتے هيں كه ان ميں سے ايك كے ايجاب سے دوسري كا سلب لازم آتا هى ليكن جهاں تك ميں نے غور كيا هى اور جهاں تك مجهكو تجربه هوا هى ميرے نزديك أن كے اس دعوى كے ليئے كوئي دليل موجود نهيں هى — ايك جوش جو آج كل كے مسلمانوں كے اعتقادوں كے بموجب محبت من حيث المعاشرت كو غير مذهب والوں سے منقطع كرتا هى وه حقيقت ميں كوئي ايماني جوش نهيں هى وه أن متعصبانه خيالات كا جوش و خروش هوتا هى جنكو نور ايماني سے كچهه لگاؤ نهيں هوتا ليكن غلطي سے لوگ أسكو مذهبي جوش سمجهنے لگے هيں اور ميں خود بهي پهلے ايك عرصه تك جب تك خدا كے احكام پر غور سے نظر نهيں كي تهي ايسا هي سمجهتا تها ليكن جب أسكو غور سے اور انصاف سے ديكها تو اس جوش و خروش كو دهوكه كے سوا اور كچهه نه پايا اور ان لغو خيالات كي بنا ايك بڑي باريك غلطي پر نكلي چنانچه اس مضمون ميں هم أسي غلطي كو مفصل بيان كرينگے *

غیر مذہب والوں کے سر میں سینگ نہیں ہوتے جنکی خلش سے ہم اُن سے نفرت کریں کوئی غیر مذہب شخص اگر علانیہ ہمارے مذہب یا ہمارے دین کے پیشواؤں کی نسبت دشنام دہی کرے تو بلاشبہہ ہمارے دل کو سخت کڑوا معلوم ہوگا اور ممکن نہیں کہ ہم ایسے شخص سے محبت من حیث المعاشرت قایم رکھہ سکیں لیکن یہہ نفرت ہمکو اُس کی بے تہذیبی کی وجہہ سے پیدا ہوگی نہ اُسکی مغایرت مذہبی سے — کوئی غیر مذہب شخص اگر فی الواقع ہم سے ذاتی نفرت کرتا ہو اور ہماری طرف سے اُسکو دلی عناد اور تعصب ہو تو ہمارے دل میں بھی اُس کی طرف سے سچی محبت کا اثر نہیں ہوسکتا اور اس لیئے ہم بھی اگر اُسکے ساتھہ ویساہی برتاؤ کریں جیسا وہ ہمارے ساتھہ کرتا ہی تو کوئی زبان یا قلم ہمکو ملزم نہیں ٹھہرا سکتا اور اگر ہم سچائی اور راستبازی کا استعمال کریں اور اپنے ظاہری برتاؤ کو اپنی دلی کیفیت سے مطابق کریں تو یہہ نہایت بہتر اور مردانہ کارروائی میں داخل ہی و ان تصبروا و تتقوا فان ذالک من عزم الامور ان جملہ مذکورہ بالا کیفیتوں میں سے جب کوئی کیفیت نہ پائی جاوے اور کسی شخص پر سواے دوسرے مذہب میں ہونے کے اور کوئی الزام نہ ہو تو اُس سے بیٹھے بٹھائے کی ناحق عداوت کی وجہہ اسکے سوا شاید اور کچھہ نہوگی کہ وہ ہمارے سچے مذہب کو جھوٹا سمجھتا ہی اور جس مذہب کو ہم برا جانتے ہیں وہ اُسکو اچھا جانتا ہی لیکن انصاف اور عقل کے نزدیک یہہ وجہہ ہرگز اُس سے نفرت اور عداوت کرنے کے واسطے کافی نہیں ہی — دوسرے شخص نے اگر ہمارے مذہب کو برا سمجھا تو ہم نے بھی اُس کے مذہب کو ایساہی خیال کیا ہی — ہمکو اگر یہہ طیش ہی کہ اُس دوسرے نے ہمارے سچے مذہب کو برا خیال کیا ہی تو اُس دوسرے شخص کو بھی ایسا ہی طیش ہوگا — غرض کہ یہہ ایک راے کا اختلاف ہی عداوت اور دشمنی کی کوئی وجہہ اُس سے پیدا نہیں ہوتی *

ایک شہر جس کی آب و ہوا درحقیقت نہایت عمدہ اور صحت بخش ہو کوئی دوسرا شخص اگر غلطی سے اُس کو ناقص خیال کرے یا کوئی مریض کسی نہایت نافع دوا کے استعمال کرنے سے اس خیال خام سے باز رہے کہ وہ دوا مضر ہی تو ایسی ناسمجھیوں پر بلاشبہہ افسوس پیدا ہوگا نہ عداوت اور بغض ہمارا یہہ خیال کہ وہ نادان شخص اُس عمدہ آب و ہوا کے مقام کو کیوں ناقص بتلاتا ہی اور وہ مریض کیوں ایسی اچھی دوا کو استعمال نہیں کرتا یا ہمارا یہہ خیال کہ کوئی غیر مذہب والا شخص ہمارے اس عمدہ مذہب کی پیروی کیوں نہیں کرتا بالکل ایک سے خیالات ہیں پس کوئی وجہہ نہیں کہ ان دو خیالوں سے ہمکو ایسی بے چینی پیدا ہو جو عداوت کے درجہ تک پہونچ جاوے اور یہہ اخیر خیال ہمکو ایسا بےآرام کردیوے کہ ہم ایک لمحہ بھی کسی شخص کو غیر مذہب کی پیروی میں ترچھی نگاہوں بغیر نہ دیکھہ سکیں *

یہہ بے چینی حالت اگر در حقیقت نور ایمانی اور جوش مذہبی سے کچھہ علاقہ رکھتی تو ہماری بہ نسبت انبیاء کرام صلوات اللہ علیہم اجمعین اس حالت میں مستغرق رہنے کے زیادہ سزاوار تھے حالانکہ خدا نے قران شریف میں اس حالت کو پسند نہیں کیا بلکہ اُس سے منع کیا ہی کما قال اللہ تعالی عزوجل — وان کان کبر علیک اعراضھم فان استطعت ان تبتغی نفقا فی الارض او سلما فی السماء فتاتیھم بآیۃ ولو شاء اللہ لجمعھم علی الھدی فلا تکونن من الجاھلین یعنی اے محمد صلی اللہ علیہ و سلم اگر تمکو کافروں کا اعراض کرنا ناگوار ہی تو اگر تم سے ممکن ہو تو زمین میں کوئی سرنگ یا آسمان میں کوئی سیڑھی لگاؤ اور وہاں سے کوئی نشانی اُن کے واسطے لے آؤ — اور اگر اللہ چاہتا تو اُن سب کو ہدایت دیتا پس تم نادان نہ بنو *

اِس بے چینی کے علاوہ ایک بڑا سبب اس نفرت کا یہہ بھی ہی کہ اکثر مسلمان یہہ خیال کرتے ہیں کہ " ہمکو خدا تعالی نے غیر مذہب والوں کے ساتھہ دوستی اور محبت کرنے کو قطعاً منع کردیا ہی جسطرح فرمایا خداے پاک نے لا تتخذوا الکافرین اولیاء من دون المؤمنین یا فرما کہ لا تتخذوا الیھود و النصارے اولیاء یا ارشاد ہو لا تتخذوا عدوی و عدوکم اولیاء — اسی طرح اور اکثر آیتوں اسی تاکید میں موجود ہیں جنکا صاف یہہ مطلب ہی کہ مسلمانوں کو غیر مذہب والوں سے دوستی اور محبت کرنا بالکل منع ہی خواہ وہ یہودی ہوں یا نصاری یا مشرک " حقیقت میں یہہ خیال بہت سے مسلمانوں کے دلوں میں اثر کرگیا ہی اور علماء زمانہ نے اُس کو اور بھی غط ربود کردیا اب سچی بات کا زبان سے نکالنا تک نہایت مشکل ہوگیا ہی *

مسلمان اگر غور اور انصاف سے دیکھیں تو وہ صاف اِس بات کو معلوم کرلینگے کہ اگر در حقیقت مذہب اسلام کے مسائل کا ایسا ہی حال ہو جیسا اُن کا خیال ہی تو مذہب اسلام سے زیادہ مسلمانوں کے حق میں کوئی دوسری آفت اور وبال نہوگا — جن غیر قوموں اور غیر مذہب والوں کے ساتھہ مسلمانوں کو بمقتضاے ضروریات بشری اپنا کاروبار جاری کرنا پڑتا ہی یا آیندہ پڑے یا جو غیر قومیں مسلمانوں پر حکمرانی کریں اُن کو مسلمانوں کی طرف سے رفاقت کی کیا اُمید ہوگی اور کس بھروسہ پر وہ صفائی دل سے مسلمانوں کے ساتھہ معاملات میں راستبازی کرینگی اور وقت پر اُن کی ضرورتوں کے سرانجام میں اُنکی مددگار ہونگی — ہمارے عالموں نے ایسی ضرورتوں کے لحاظ سے ایک شرعی حیلہ یہہ تصنیف کرلیا ہی کہ ضرورت کے واسطے غیر مذہبوں

والوں سے ضروری ملاپ جائز ہے — یہہ راز اگر اسرار تصرف کی طرح سینہ بسینہ چلا آتا تو شاید کچھہ کام کا بھی ہوتا لیکن جب اُس سے کتابیں مرتب ہوئیں اور چھاپی گئیں اور اُس کی بنا قران پاک کی اِس آیت پر قایم ہوئی کہ الا ان تتقو منہم تقاۃ تو اب وہ راز مخفی نہیں رہ سکتا — نہاں کے ماند آں رازی کزو سازند محفل — غیر قومیں کوئی احمق یا غافل نہیں ہیں جو ہمارے داؤ میں آجاوینگی وہ ایسی اندھی نہیں ہیں کہ جب مسلمان اپنی ضرورتوں کے وقت اُنکے سامنے خوشامد اور جھوٹے اظہارات محبت اور دوستی سے پیش آویں تو وہ اُن کی اس منافقانہ کارروائی سے نفرت نہ کریں اور ہمارے اس خود غرض اور ذلیل طریقہ کے سبب سے ہمکو وہ ذلت کی نظروں سے نہ دیکھیں — یاد رکھنا چاہیئے کہ جب تک مسلمان صفائی قلب سے کسی قوم سے نہ ملینگے تب تک ہرگز وہ قوم ہمارے شریک حال نہیں ہوسکتی نہ وہ ہمارے کسی کام میں مدد کرسکتی ہے اور نہ ہم سے صفائی کے ساتھہ مل سکتی ہے *

اب خیال کرنا چاہیئے کہ جو حالت مسلمانوں کی ہندوستان میں اور نیز اور ملکوں میں بالفعل ہے وہ کسقدر غیر قوموں اور غیر مذہب والوں کی امداد اور دستگیری کی محتاج ہے اور جب یہہ بات بھی ہمارے ایمان میں داخل ہے کہ خدا کو یہہ سب کیفیت جو مسلمانوں پر اب طاری ہے یا آیندہ طاری ہوگی سب کچھہ روز ازل سے معلوم تھی اور اس پر بھی ہم ایمان لائے ہیں کہ اب اور کوئی نبی ہماری شریعت کی اصلاح کے واسطے یا کوئی دوسری شریعت لیکر نہ آویگا اور ہماری شریعت اب ہر طرح کامل اور مختتم ہے اور اُس شریعت کے وہی احکام صحیح فرض کیئے جاویں جن سے ہم نے اوپر اختلاف کیا ہے تو گویا زبان حال سے ہم اس بات کا اقرار کرتے ہیں کہ خدا کو باوجود اس تمام علم و شان کے اتنی بھی لیاقت نہیں ہے جو وہ اپنے پیارے مسلمانوں کے واسطے ایسی شریعت مقرر کرتا جسکے احکام ہر وقت کی تبدیلیوں کے لحاظ سے اُنکی بقاء عزت و آبرو اور اُنکی تمام ضروریات کے سرانجام کیواسطے کافی اور وافی ہوتے — اگر یہہ نہیں تو دوسری بات یہہ تسلیم کرنی پڑیگی کہ خدانے ہمکو دھوکہ میں رکھا اور ہمکو ایک ایسی شریعت میں پھانسا جسکے احکام خود بخود ایک وقت میں ہماری تباہی اور بربادی کا موجب ہوجاویں تمام اور قومیں ہماری دشمن ہوجاویں اور ہر شخص حقارت کی نظر سے ہمارے اوپر تھوتھو کرے — نعوذباللہ منہا *

مگر الحمدللہ کہ نہ ہمارا خدا ایسا بے وقوف ہے اور نہ ہماری شریعت غرۂ مصطفویہ ایسی مہمل شریعت ہے —

ہرچہ ہست از قامت ناسازی اندام ما ست
ورنہ تشریف تو بر بالاے کس کوتاہ نیست

ہمارا خدا جس نے اپنے سچے نبی کے ذریعہ سے اپنے پر حکمت احکام ہماری ہدایت اور عمل کے واسطے بھیجے سب سے زیادہ دانا اور بینا اور حکیم ہے - اُس حکیم مطلق نے جو شریعت ہمارے واسطے مقرر کی وہ جیسی وسعت میں کامل ہے ویسی ہی برتاؤ میں سہل ہے اپنے برتاؤ کے لحاظ سے جیسی وہ شریعت ایک بہت عمدہ موسم میں کسی جوان آدمی کی جوانی کے مناسب حال ہے ویسے ہی ایک نامناسب موسم میں وہ ایک پیر و ضعیف مرد کی ضعیفی کے مناسب ہے - اپنی وسعت کے لحاظ سے وہ تمام گذشتہ شریعتوں سے فراخ تر ہے اُسکی ہر حکمت اور نہایت آسان احکام کا یہہ قدرتی اثر ہے کہ مسلمان ہر ایک انقلاب کی حالت میں خوشی سے بسر کریں - مذہب اسلام کا ہرگز یہہ منشاء نہیں ہے کہ کسی قوم یا مذہب والے کی طرف سے دل میں عداوت اور کینہ اور بغض قایم کیا جاوے جو بالکل انسانیت کے برخلاف ہے - قران شریف کی تمام مذکورہ بالا آیات کا مطلب یہہ ہے کہ جو غیر مذہب والے مسلمانوں سے دین کے معاملہ میں لڑتے ہیں اور مسلمانوں کو اُن کے گھروں سے نکالا ہے اُن سے محبت اور دوستی نہ رکھنا چاہیئے اُن سے صرف اُس قدر معاملت جائز ہے جس سے اپنا بچاؤ رہے اور یہہ اخلاق انسانی کا ایک ایسا معتدل اصول ہے جس سے کسی مذہب کا آدمی انکار نہیں کرسکتا — یہہ کسی طرح جائز نہیں ہوسکتا کہ دو لشکر جو آپس میں مقابل ہوں اُن میں سے ایک گروہ کے بعض لوگ دوسرے گروہ والوں سے دوستانہ راہ و رسم جاری کریں اور اپنے لشکر کی سب خبریں دوسرے لشکر والوں کو پہونچاویں اور لشکر کے ضعف اور غنیم کی قوت کا باعث ہوں - پس جہاں جہاں مسلمانوں کو غیر مذہب والوں کی دوستی سے منع کیا گیا ہے وہ سب اسی قسم کی دوستی اور محبت ہے نہ وہ دوستی اور محبت جو من حیث المعاشرت ایک انسان کو دوسرے انسان سے لازمی ہے *

---

فرمایا اللہ پاک نے قران بزرگ میں لاینہاکم اللہ عن الذین لم یقاتلوکم فی الدین و لم یخرجوکم من دیارکم ان تبروہم و تقسطوا الیہم ان اللہ یحب المقسطین انما ینہاکم اللہ عن الذین قاتلوکم فی الدین و اخرجوکم من دیارکم وظاہروا علی اخراجکم ان تولوہم و من یتولہم فاولٰئک ہم الظالمون "یعنی اللہ تعالی تمکو اس بات سے منع نہیں کرتا کہ جو لوگ تم سے دین کے معاملہ میں نہیں لڑے اور جنہوں نے تمکو تمہارے گھروں سے نہیں نکالا اُن کے ساتھہ تم احسان اور انصاف کرو بے شک اللہ انصاف والوں کو دوست رکھتا ہے — اللہ جس بات سے تمکو منع کرتا ہے وہ یہہ ہے کہ جو لوگ دین میں تم سے لڑے اور تمکو تمہارے گھروں سے نکالا یا تمکو تمہارے گھروں سے نکالنے میں اوروں کی مدد کی اُن

عام محبت

سے دوستي کرو اور جو لوگ اُن سے دوستي کرينگے وہ ظالم هيں " يهہ آيت تمام آيات ترک موالات اور ترک رفاقت وغيرہ کي صاف صاف تفسير هی جس کے سامنے کسي اور تفسير کي حاجت نهيں هی *

پيغمبر خدا صلی الله عليه وسلم نے غير مذهب والوں کے تحائف قبول کيئے اُن کي دعوتيں منظور کيں جو بالکل محبت کے مقدمات هيں — خدا نے همکو يهہ اجازت دي کہ جو غير مذهب والوں سے تمهاري ديني لڑائي نهيں هی اُن سے ملو اور اُن کے ساتهہ اچها سلوک کرو — همکو اپنے مذهب کي روسے لازم هی کہ جهاں هم محکوم هوں وهاں اپنے حاکم کي اطاعت کريں اور جهاں غير قوموں پر حاکم هوں وهاں اپنے محکوموں کي واجبي رعايت کريں اُن کي شراب کي ايسي هي حفاظت کريں جيسي اپنے سرکہ کي اور اُن کے سوروں کي ايسي هي نگهداشت کريں جيسي اپنے دنبوں کي — همکو يهہ بهي تاکيد هی کہ جب هم کسي سے عهد کرليں تو مضبوطي سے اُسپر قايم رهيں — کہ يهہ سب باتيں مجموع من حيث المجموع باهم محبت اور دوستي کو مستحکم کرتي هيں *

خدا نے خود همکو اس بات سے مطلع فرمايا هی کہ نصارى تمهارے ساتهہ زيادہ دوستي کرينگے کما قال ولتجدن اقربهم مودة الذين آمنوا الذين قالوا انا نصارى ذالک بان منهم قسيسين ورهبانا وانهم لايستکبرون بعض دوستياں اس قسم کي بهي هيں کہ گو ايک فريق دوستي کا اظهار کرے ليکن دوسرے فريق کو اُس سے کنارہ هي کرنا اولى هی ليکن خدا نے نصارى کي اُس دوستي کي علت بهي بيان فرما دي تاکہ کسي کو شبهہ نہ رهے کہ وہ دوستي کس قسم کي هوگي اور فرمايا کہ وہ اس واسطے تمهارے دوستدار هونگے کہ اُن ميں عالم هيں اور درويش هيں اور وہ غرور نهيں کرتے يعني اُن کي طرف سے يهہ دوستي تمهاري نسبت کمال تهذيب کے سبب سے هوگي جيسا عام دستور هی کہ ايک مهذب انسان دوسرے مهذب انسان سے محبت اور دوستي سے پيش آتا هی پهر کيا مسلمان ايسے نامهذب اور وحشي هوجاوينگے کہ جو فرقہ اُن کا دوست هو اور دوست بهي ايسا دوست جسکي دوستي کي خبر خدا نے همکو دي اُس کے ساتهہ بهي وہ نفرت سے پيش آويں کيا مسلمان کبهي انگلستان اور فرانس کے نصارى کے اُن احسانات کو بهول سکينگے جو کريميا کي لڑائي ميں اُن کي طرف سے مسلمانوں کي سلطنت اعظم نهيں نهيں بلکہ مسلمانوں کي مذهبي عزت برقرار رکهنے اور مکہ معظمہ اور مدينہ منورہ ميں اسلام کا جهنڈا قايم رکهنے کے واسطے برتي گئي — اس لڑائي ميں همارے يهہ مددگار جنکو خدا جزاے خير دے خاص اپنے هم مذهب يعني روسيوں کے مقابلہ پر جنهوں نے ظلم پر کمر باندهي تهي کندهے سے کندها اور سينہ سے سينہ ملاکر لڑے اور جهاں همارا خون گرا وهاں اُنهوں نے اپنے خونوں کي بهي دهاريں بهاديں اور همارے دشمنوں کو مغلوب کيا اور حرمين شريفين پر جنکا نام لے ليکر همارے عالم و جد ميں آجاتے هيں همارا قبضہ قايم رکها مگر يهہ سب اس ليئے هوا کہ سلطان روم خلدالله ملکہ اپنے ان مددگاروں سے نهايت صفائي اور خلوص کے ساتهہ دوستانہ ملا — بخارا ميں اس کے برخلاف اور علماء ناعاقبت انديش کي مرضي کے مطابق کام هوا غارت هوگيا پهر کيا مسلمانوں پر يهہ فرض نهيں هی کہ جب کبهي خدا نخواستہ اور نصيب اعدا کوئي موقع آوے تو جهاں همارے ان مددگاروں کے پسينا گرنے کا احتمال هو وهاں اپنے خون کے نالے بهاديں — اب هم اپنے عالموں سے دريافت کرتے هيں کہ کيا ايسے ايسے معاملات کے بعد بهي دو مختلف قوموں کے باهم سچي محبت اور دوستي نهيں هوسکتي مگر افسوس جو شخص يهہ بهي نہ جانتا هو کہ انگلستان اور فرانس کي مدد کيسي اور کريميا کسي جانور کا نام هی يا کسي زبان کا لغت هی اور کہا روس اور کہا مکہ و مدينہ وہ کيا خاک ان باتوں کا جواب دے سکتا هی — ايں از صدرے و از شمس بازغہ نمي آيد *

خدا نے همکو اجازت دي کہ هم اهل کتاب عورتوں سے نکاح کريں پس جو اولاد اُن عورتوں سے هوگي کيا وہ اپني ماؤں سے دلي پيار اور محبت نکريگي معهذا جسقدر استحقاق بيبيوں کے خاوند پر هماري شريعت کے بموجب هيں اور جيسي کچهہ رعايت اور محبت اور حسن اخلاق همکو مسلمان بيبيوں کے ساتهہ برتنا چاهيئے وہ سب همکو اُن اهل کتاب بيبيوں کي نسبت برتنا ضرور هوگا ورنہ هم گنهگار هونگے پهر کيا يهہ هوسکتا هی کہ وهي خدا غير مذهب والوں سے ايسے ايسے رشتوں اور قرابتوں کو جنميں محبت ثواب اور ترک محبت گناہ هو همارے ليئے جائز کرے اور خود هي همارے واسطے اور قوموں کو همارا دوست ٹهراوے اور پهر وهي خدا همکو يهہ حکم دے کہ تم اُن سے بغض اور عداوت کرو يهہ خدائي کاهيکو هی يونانيوں کي فلکيات يا لڑکوں کا کهيل هی — و هذا بهتان عظيم گر مسلماني همين ست کہ واعظ گويد * واے گر در پس امروز بود فردائے

مسلمانوں کو يهہ بات بهولنا نہ چاهيئے کہ قران شريف تمام کتب سماوي کا مصدق هی جسميں انجيل کي اخلاقي هدايتيں بهي شامل هيں اور يهہ بهي اُن کو معلوم هی کہ جناب سرور کائنات صلی الله عليه و سلم کي بعثت سے ايک بڑي غرض يهہ بهي تهي کہ اخلاق انساني اپنے حد و کمال کو پهنچ جاوے مسلمان اُس نبي برحق کي اُمت ميں هيں جسکي تعريف ميں خدا ارشاد فرماتا هی * وانک لعلى خلق عظيم اور جسکا خطاب رحمة للعالمين هی همارا مذهب تمام نيکيوں کا سر چشمہ اور هرايک قسم کے انساني اخلاق کا مکمل اور متمم هی پس مسلمانوں کو چاهيئے کہ گذشتہ خيالات پر صلوات کهکر آيندہ ٹهيک ٹهيک

## مسلمانوں اور عيسائيونكا جلسه

مسلمانوں اور عيسائيونكا جلسه

انگلستان كے ليئے ايک فخر كا زمانه هوگا اور پهر اُس زمانه ميں انگلستان كي حكومت بهي ايسي مستحكم بنياد پر قايم هوجاويگي كه غير ملكوں كے حملوں يا انكي مخالفانه تدبير مملكت سے كچهه اُسكو جنبش نهوگي جسقدر هم اپني ملكي حالت كو شگفته كرينگے اُسيقدر همارے اور انگلستان كے باهم اتحاد كا ازدياد هوگا اور اُسوقت لوگ انگريزي حكومت كو ايک خدا داد نعمت سمجهنے لگينگے *

بعد اس كے كپتان گريهيم صاحب بهادر نے مولوي سيد احمد خاں صاحب بهادر سي ايس آئي كي سلامتي كے ٹوسٹ كي تحريک كي جس كو سب لوگوں نے نهايت خوشي سے منظور كيا اور سلامتي كا پياله پيا *

بعد اس كے سيد احمد خاں صاحب بهادر سي ايس آئي نے ارباب جلسه كا شكريه ادا كيا اور جو انگريز اور مسلمان اُس جلسه ميں موجود تهے اُن سب كو ايک ميز پر كهانا كهاتے ديكهه كر اپني نهايت خوشي ظاهر كي اور كها كه اس دنيا ميں انسان صرف اسي واسطے پيدا هوئے هيں كه ايک دوسرے كو فائده پهونچاويں اور اپسكي صحبت اور جلسوں سے حظ اوٹهاويں پس جو لوگ اس عام برادرانه تعلق كو سمجهتے هيں وه يقينا ايسے جلسوں سے بهت خوش هونگے جنميں ايسے لوگ دوستانه طور پر شريک هوں جنكے ساتهه همكو ملكي تعلقات كے لحاظ سے ايک بڑا ارتباط هے اور سيد احمد خاں صاحب نے يهه بهي فرمايا كه مسلمانوں كے مذهب ميں صاف اسبات كي هدايت موجود هے كه مسلمان انگريزوں كے ساتهه سچي دوستي پيدا كريں اگر دنيا ميں كوئي قوم ايسي هے جس كے ساتهه مسلمان دوستانه راه و رسم ركهه سكتے هيں تو وه قوم صرف عيسائي هي هيں جنكو خدائے تعالى نے قران پاک ميں اهل كتاب كها هے مولوي سيد احمد خاں صاحب نے يهه بهي فرمايا كه مينے انگريزوں اور هندوستانيوں كے درميان ربط و ارتباط پيدا كرنے اور انكے باهم محبت كو ترقي دينے ميں نهايت كوشش كي هے اور ميري يهه كوشش صرف زباني هي نهيں هے بلكه ميں نے اسي غرض كي تكميل كے واسطے اپنے بيٹے سيد محمد محمود كو انگلستان ميں تعليم حاصل كرنے كے واسطے بهيجا تها ميں نے اس كام كو اس اميد سے كيا هے كه هندوستان كے مسلمانوں كے ليئے يهه ايک نمونه قايم هو اور ان كے دلوں ميں يهه بات بيٹهه جاوے كه انگريزي حكام اور ان كي مسلمان رعايا كے باهم دوستانه ربط و ضبط پيدا هونا اور مسلمانوں كو اپني اولاد كا اس طريقه سے تعليم دينا بڑي ضروري بات هے جو لوگ كسي شايسته ملک ميں پيدا هوں يا ايسے ملک ميں تعليم پاويں ميري رائے ميں وه لوگ بڑے خوش قسمت هيں چنانچه مينے اپنے اسي عقيده كو عمل كي رو سے ثابت كرنے كے ليئے اپنے لڑكے كو انگلستان ميں بهيجا اور درحقيقت مينے اس كے حق ميں يهه ايک بڑي دوستي كا كام كيا هے اُس كے بعد مولوي صاحب نے اُن مقاصد كو بيان فرمايا جو انگلستان كے جانے سے اُنكو مد نظر تهے چنانچه فرمايا كه ميں انگلستان كو صرف وهاں كے باشندوں كے طرز و طريق ديكهنے اور اُنكے طريق معاشرت

Captain Graham then proposed the health of the host, which was most warmly responded to. Syed Ahmed spoke in Oordoo to the following effect :—

He expressed his thanks to the assembly, and his great pleasure at finding himself in the company of so many Englishmen and Musulmans—all dining at the same table at his house. He said that he always held it as a truth that mankind were created to do good to one another and to enjoy each other's society in this world. To one who believed in this universal brotherhood of man how much satisfaction such a meeting would afford, where those so intimately connected in their political relations should join with feelings of mutual friendship and cordiality. He expressed it to be his opinion that the religion in which he believed taught no other feelings towards Christians than those of real friendship. If there is any nation in this world with whom the Musulmans ought to have friendly intercourse it is the Christians, who are styled in the Musulman Scriptures as the people of "the book." He also said that he had done his best to improve a feeling of friendship between the English rulers and the Musulmans of India, and that he did not entertain it as a mere opinion, but had sent his son, then present, to England for accomplishing his education. In doing this he hoped to establish an example for the Musulmans of India in order to impress upon them the importance both of a friendly intercourse between the English rulers and their Musulman fellow-subjects, and the importance of educating their children. He considered that being born or educated in a civilized country was a fortunate thing for a man, and in order to show the truth of it by practice itself he had done, as he believed, an act of the greatest friendship to his son by sending him to England for education. He then dwelt upon the object of his own visit to Europe, that it was not for any business that he went to England, but simply to study her

كي حالت جانچنے کے واسطے گیا تھا اور میرے نزدیک سید محمد محمود کا ایک هي دفعہ انگلستان میں جانا کافي نہیں هی بلکہ اُسپر لازم هی کہ جب اُسکو موقع ملے تو پھر وہ یورپ کو جاوے اور مجھکو بھي یہہ آرزو هی کہ پھر میں ایک مرتبہ انگلستان کو دیکھوں اور مقام اسکاٹلینڈ میں اپنے پرانے دوست مسٹر گریہیم صاحب بہادر کے پروس میں چند مہینے بسر کروں * پایونیر

people and their institutions.' He then said that his son ought not to consider only one visit sufficient, but in future to take, if circumstances allow, other opportunities of visiting Europe, and that he himself had a wish and a hope to see England again, and spend a few months of happiness in Scotland in the neighbourhood of his old friend, Captain Graham.—*Pioneer*.

---

نمبر ۱۲۱

## خط

از طرف سید احمد

بنام

مولوي سید مہدي علي صاحب ڈپٹي کلکٹر بہادر مرزاپور

## نسبت طیور منخنقہ اهل کتاب

میرے عزیز مہدي — میںنے اپنا وعدہ پورا کرنے میں یعني عیسائیوں کي گردن مروڑي هوئي مرغي کي نسبت آپ کو خط لکھنے میں بہت توقف کیا آپ مجھے معاف کریں اب میں اس معاملہ میں آپ کو خط لکھتا هوں اور اپنا وعدہ تیسرا خط لکھنے کا پورا کرتا هوں *

میں نے آپ کي تحریرات کو اور آپ کے محاکمہ منصفانہ کو جو رسالہ احکام طعام اهل کتاب اور امدادالاحتساب پر آپنے ارقام فرمایا اور نیز ایک نامي رسالہ مزیل‌الاوهام کو جسے میرے قدیم شفیق مولوي محمد علي صاحب نے نہایت خوبي اور متانت سے تحریر فرمایا هی بغور دیکھا — ان تمام تحریروں میں جو باتیں اوپر اوپر کي اور ادھر اودھر کي هلم ڈولم تحریر هوئي هیں اُن کي نسبت لکھنا آپ بھي غیر ضروري سمجھتے هونگے اور جو اصل بات اس مسئلہ میں هی اُسي کو لکھنا بہتر خیال فرماتے هونگے اس لیئے میں اس خط کو مثل مباحثہ کرنے والے اور رد و قدح کرنے والے کے نہیں لکھتا بلکہ صرف اصل مطلب هي کي تحریر پر قناعت کرتا هوں *

اصل بات یہہ هی کہ یہہ مسئلہ ایسا نہیں هی جو کسي طرح همارے مقاصد اور ترقي حسن و معاشرت کا هارج هو — اگر کوئي شخص عیسائیوں کے ساتھہ کھانا کھانے میں عیسائیوں کي گردن مروڑي مرغي نہ کھاوے اور اُس کو حرام سمجھے چشم ما روشن دوسري رکابي کا کھانا نوش فرماوے هم بھي اُس کو محتاط کہینگے اور اُس کے فعل کو اولی سمجھینگے — انگریزوں کے ساتھہ کھانا کھانے میں یہہ ضرور نہیں هی کہ جو چیز سامنے آوے خواہ نخواہ اُس کو کھا هي لے — پس ایسي حالت میں اس مسئلہ میں زیادہ بحث کرني کچھہ بھي

ضرور نہیں هی مگر جو کہ یہہ بات کہي جاتي هی کہ میں نے ایک حکم خاص منصوص قراني کے برخلاف کیا اور کہا اس لیئے صرف اسي قدر لکھنا اور اسي بات کي تحقیقات کرنا کہ پرند منخنقہ کي حرمت بموجب آیت مستدلہ کے منصوص قراني هی یا نہیں کافي اور وافي هوگا *

میري تحقیق یہہ هی کہ پرند منخنقہ کي حرمت باستدلال آیت مستدلہ منصوص قراني نہیں هی — وہ آیت جسمیں منخنقہ کا ذکر هی یہہ هی حرمت علیکم المیتة والدم ولحم الخنزیر و مااهل لغیرالله به والمنخنقة والموقوذة والمتردیة والنطیحة وما اکل السبع الاماذکیتم و ماذبح علی النصب وان تستقسموا بالازلام ذلکم فسق — اب غور کرو کہ اس آیت میں چار لفظ هیں — المنخنقة — الموقوذة — المتردیة — النطیحة ان چاروں میں حرف تاء فوقاني موجود هی اور همکو بموجب محاورہ زبان عرب کے اسبات کا قرار دینا باقي هی کہ یہہ تے کس قسم کي هی اور جو کہ کسي دوسري آیت قران مجید سے قسم تے کا تعین جو کلمہ منخنقہ میں هی نہیں پایا اس لیئے همکو اپنے اجتہاد سے اُسکا تعین کرنا پڑتا هی پس اب هم اُس تے کو کسي قسم کا قرار دیں اور کسي جانور کي حرمت کا مسئلہ اُس سے نکالیں اُسکي حرمت منصوص نہوگي کیونکہ ممکن هی کہ وہ تے اُس قسم کي نہو بلکہ دوسري قسم کي هو اور اُس قسم کے جانوروں کي حرمت پر حاوي نہو *

مثلا هم قرار دیتے هیں کہ ان چاروں لفظوں میں تاء تانیث هی جیساکہ اکثر مفسروں نے بھي قرار دیا هی پس اس حالت میں بموجب محاورہ زبان عرب کے ضرور هی کہ یہہ چاروں لفظ صفت هوں کسي موصوف محذوف مونث کے *

اب همکو دوسرا اجتہاد کرنا پڑا کہ وہ موصوف مونث محذوف کون هی جسکو هم قرار دیں بہر حال جس کو قرار دیں اُس کي حرمت البتہ اس آیت سے نکلے گي مگر اُس کي حرمت اجتہادي هوگي نہ منصوصي کیونکہ همنے دو باتونکو یعني قسم تے کو اور موصوف محذوف کو نص قراني سے نہیں بلکہ صرف اپنے اجتہاد سے قایم کیا هی — امام فخرالاسلام رازي فرماتے هیں کہ یہاں موصوف مونث محذوف

( شاۃ ) هی کہ وهي اکثر کہانے میں آتي هی اور باقي تمام جانوروں چرند و پرند کي حرمت کا اُسپر قیاس کیا جاتا هی — قبول کرو کہ یہي اجتہاد صحیح هی اس حالت میں اُس مرغي کي حرمت دو اجتہادوں اور ایک قیاس غیر منصوص العلت سے قرار پاویگي نہ نص قطعي سے *

مگر امام صاحب نے ناحق شاۃ کو موصوف مونث محذوف مانا هی هم اُن کو اُس سے بھي عمدہ موصوف مونث محذوف بتاتے هیں جس میں تمام منخنقہ جانوروں کي حرمت آ جاتي هی اور بکري کي حرمت پر باقي جانوروں کے قیاس کي حاجت نہیں رهتي اور وہ موصوف مونث محذوف — نفس — هی پس تقدیر کلام یہہ هوگي کہ حرمت علیکم النفس المنخنقۃ الخ اور اس میں تمام منخنقہ جانوروں کي حرمت یہاں تک کہ مچھلي اور ٹڈي کي بھي داخل هوجاویگي اب قبول کرو کہ یہي اجتہاد صحیح هی تو بھي مرغي کي حرمت دو اجتہادوں مذکورہ بالا سے قرار پاویگي نہ نص قطعي سے *

اب هم اس تے کو تاء تانیث نہیں قرار دیتے بلکہ تاء نقل و تحویل قرار دیتے هیں جیسا کہ صاحب تفسیر بیضاوي نے قرار دیا هی اور جو کہ یہہ تے صفت کو اسم بنا دیتي هی اس لیئے کسي موصوف مونث محذوف کي تلاش کي حاجت نہیں رهتي اور جسپر اطلاق منخنقۃ اور متردیہ وغیرہ کا هوگا اُس کي حرمت اِس آیت سے ثابت هوگي مگر اُس کي حرمت کا ثبوت ایک اجتہاد سے یعني حرف تا کو تاء نقل قرار دینے سے هوگا نہ نص صریح قطعي سے — فتدبر *

اب میں کہتا هوں کہ میرے نزدیک ان چاروں کلموں میں تاء تانیث هی اور موصوف مؤنث محذوف بہیمہ هی بمعني مویشي یا چوپایہ یا چرند کے پس تقدیر آیت کي یہہ هی کہ حرمت علیکم البہیمۃ المنخنقۃ و البہیمۃ الموقوذۃ و البہیمۃ المتردیۃ و البہیمۃ النطیحۃ پس پرند اس حکم میں داخل نہیں هیں *

خود قران مجید سے بوجوهات مفصلہ ذیل ثابت هی کہ یہاں موصوف محذوف بہیمہ هی اول یہہ کہ خود قران مجید میں اِسي آیت کے قبل شروع سورۃ میں خدا نے فرمایا " احلت علیکم بہیمۃ الانعام الا مایتلي علیکم " یعني حلال هوئے تمہارے لیئے چوپائے مویشي مگر وہ جو آگے بتاوینگے پس اسکے بعد جو حرام جانور باشارہ صفت مؤنث بتائے وہ خود خدا کے فرمانے سے اُسي استثنا کي تفصیل هیں جنکي نسبت فرمایا تھا الاما یتلی علیکم نہ اور کسي کي اور موصوف مؤنث محذوف بھي وهي بہیمہ هی جسکي نسبت اوپر فرمایا تھا کہ احلت علیکم بہیمۃ الانعام پس اگر انصاف سے بغیر تعصب اور بغیر اُن خیالات کے جو تقلیداً بغیر تحقیق کے دل میں بیٹھہ گئے هیں دیکھو تو خود خدا نے صاف بتا دیا هی کہ وہ موصوف مؤنث محذوف بہیمہ هی نہ امام رازي صاحب کي بکري اور نہ هماري تمہاري کوئي — اب کون شخص هی جو اپني هاي سچائي سے اِس بات پر کہ اِس آیت میں پرند داخل هیں دلي یقین کرتا هوگا گو تقلیداً خواہ تعصباً اُس کو منہہ سے نہ نکالے *

دوسرے یہہ کہ منجملہ صفات چہارگانہ کے جو اِس آیت میں مذکور هوئیں اخیر دو صفتوں — تردي — یعني اوپر سے گرکر مرجانے اور — نطاح — یعني لڑتے میں سینگ کي چوٹ سے مرجانے کي صفت سوائے بہیمہ یعني چرند کے پرند میں متحقق هي نہیں هوسکتي باقي رها — و قذ — یعني لکڑي سے یا لٹھہ سے یا اور کسي چیز سے مار ڈالنا اگرچہ یہہ فعل پرند کي نسبت بھي ممکن هی مگر جو لوگ اگلے زمانہ کي تاریخ سے اور جنگلي قوموں کے حالات سے اور خود عرب کے بیابان کے رهنے والوں کي عادات سے واقف هیں وہ خوب جانتے هیں کہ صرف چوپائے جانوروں کا اس طرح پر شکار هوتا تھا کہ اُنکو گھیرکر لٹھوں سے مارڈالتے تھے نہ پرند کا پس یہہ صفت بھي درحقیقت مختص بہائم سے هی نہ پرند سے — اب بحث طلب رها — خنق — یعني گلا گھونٹ کر مارڈالنا — اگرچہ یہہ فعل پرند کي نسبت بھي شاید ممکن هی مگر عرب میں چوپاؤں کا گلا گھونٹ کر مار ڈالنا مروج تھا جسکي حرمت میں یہہ آیت نازل هوئي پس نہایت افسوس هی کہ انسان اپنے خیالات کے پھندے میں پڑے اور احکام الهي کے منشاء اور مراد کو نہ سمجھے *

امام فخرالدین رازي صاحب تفسیر کبیر میں لکھتے هیں کہ واعلم ان المنخنقۃ علی وجوہ منها ان اهل الجاهلیۃ کانوا یخنقون الشاۃ فاذا ماتت اکلوها و منها ما یخنق بحبل الصائد و منها مایدخل راسها بین عودین في شجرۃ فتختنق فتموت الخ پس اس بیان سے بخوبي ظاهر هوتا هی کہ جو احکام اس آیت میں مذکور هیں وہ بہیمہ کي نسبت هیں نہ پرند کي اسلیئے اس آیت سے طیور منخنقہ کي حرمت منصوص نہیں هی البتہ ممکن هی کہ قیاسي هو *

اس تقریر پر یہہ سوال هوسکتا هی کہ اگر اس آیت میں اُس استثناء کي تفصیل هی جسکا ذکر الا مایتلی علیکم میں هی تو یہہ آیت من اولها الی اخرها بہیمۃ الانعام هي سے متعلق هوگي پھر کلمہ میتۃ — ودم — وما اهل لغیراللہ — وما اکل السبع — وما ذبح علی النصب — سے کیوں حرمت چرند و پرند کي لیجاتي هی چاهیئے کہ وہ بھي مخصوص بہ بہیمۃ الانعام رهیں *

مگر یہہ سوال صحیح نہیں هی اسلیئے کہ اُن تمام کلموں کا مفہوم عام هی گو محل خاص هو اسلیئے بسبب اپنے مفہوم عام هونیکے

ہندوؤں میں ترقي تہذیب

چرند و پرند دونوں کو شامل ہیں برخلاف — منخنقة — وموقوذة و متردية — ونطيحة کے کہ بسبب صفت ہونے ایک موصوف محذوف کے نہ اُنکا مفہوم عام ہی اور نہ محل عام ہی اسلیئے وہ سواے جنس مستثنٰی منہ کے اور کسي سے متعلق نہیں ہوسکتي اور ایسے طیور منخنقہ اہل کتاب کو ایہ کریمہ و طعام الذین اوتوا الکتاب حل لکم نے ہمارے لیئے حلال کردیا ہی *

اگرچہ میں نے چاہا تہا کہ جو کچہہ اسباب میں میري تحریر کي نسبت لوگوں نے لکہا ہی اور جو غلط فہمیاں میري تحریر کي نسبت کي ہیں یا جو مسامحہ کسي تحریر میں خود مجہسے ہوا ہی اور جو غلط استدلال توریت مقدس سے اس معاملہ میں لوگوں نے کیا ہی اُس سب کو بالتفصیل لکہتا مگر جیسا کہ میںنے ابہي التماس کیا صرف اسي بات کے بیان کرنے پر اکتفا کرتا ہوں کہ آیت مذکورہ حرمت طیور منخنقہ کو شامل نہیں ہی پس اُسکو منصوص کہنا صحیح نہیں البتہ قیاسي غیر منصوص العلت ہونا ممکن ہی فمن یشاء یسلمہ ومن یشاء لا یسلمہ عیسائي مذہب کے بموجب جیسا کہ اُن کے رہبان اور قسیس قبل نزول قران مجید سے سمجہتے آتے تہے طیور منخنقہ حرام نہیں ہیں اور اُس کے دلایل عیسائي مذہب کي کتب دینیہ میں مندرج ہیں پس جب کہ عیسائي وہ فعل مطابق اپنے مذہب کے کرتے ہیں تو باستدلال وطعام الذین اوتوا الکتاب حل لکم ہمارے لیئے حلال ہی میں سمجہتا ہوں کہ میرے لیئے میرا یہہ اجتہاد کافي ہی دوسرا شخص خواہ اُس کو صحیح سمجہے خواہ نہ سمجہے — مگر آپ سے اتني بات اور کہني چاہتا ہوں کہ تم اپنے دل کو خوب ٹٹولو کہ کہیں یہہ تمہارا اختلاف میرے ساتھہ اُسي تقلید کا اثر تو نہیں ہی جس سے انسان قبل تحقیق ہر ایک بات کا فیصلہ کردیتا ہی اب میں اس نیازنامہ کو ختم کرتا ہوں اور اگر کبہي دل میں آیا تو ابو داؤد کي حدیث کي نسبت بہي آپکو خط لکہونگا — والسلام *

راقم
سید احمد

۵ دسمبر سنہ ۱۸۷۲ع

نمبر ۱۲۲

## ہندوؤں میں ترقي تہذیب

یہہ ایک نہایت عمدہ قول ایک بڑے فلاسفر کا ہی کہ زمانہ سب سے بڑا رفارمر یعني مصلح امورات ہی *

ہندوؤں کا حال دیکہہ کر ہم کو اس قول کي تصدیق ہوتي ہی — انہي دنوں میں ہزہینس مہاراجہ صاحب ویجے نگرام کے بیٹے کي شادي ہزہینس مہاراجہ جے پور کے ہاں ہوئي ہی وہ اور اُن کے احباب جے پور بیاہنے کو گئے تہے اور چند رئیساں بنارس بہي اُن کے ساتھہ تہے جب سب لوگ شادي کرکر واپس آئے تو دو صاحبوں نے جو نہایت عالي خاندان رئیس ہیں مجہہ سے دعوت کا یہہ حال بیان کیا کہ وہاں کئي سو راجپوت نے جو نہایت عمدہ قوم کے ہیں اور جن میں مہاراجہ جے پور و مہاراجہ ویجے نگرام بہي شامل تہے اس طرح پر کچي رسوئي کہائي کہ ایک نہایت پر تکلف مکان فرش فروش سے آراستہ تہا شطرنجي اور نہایت عمدہ دہوئي ہوئي سفید چاندني بچہي ہوئي تہي اور اُس پر بہت بڑي لنبي خوبصورت مہاگني کي میز لگي ہوئي تہي اور ہر چہار طرف کرسیاں بچہي ہوئي تہیں تمام راجپوت اپني پوشاک دستار و قبا پہنے ہوئے اور پاؤں میں جوتیاں پہنے ہوئے ہتیار لگائے ہوئے سب کرسیوں پر آن بیٹہے میز پر سب کے سامنے انواع اقسام کا کہانا چنا گیا جس میں دال بہات بہي تہا اور سب نے بے تکلف ایک میز پر بیٹہہ کر کہانا تناول فرمایا *

زیادہ تعجب یہہ ہی کہ چوکہ کي بہي کچہہ قید نہ تہي کچي رسوئي بہي چل کر بہت دور فاصلہ سے آتي تہي اور سب راجپوت بلا عذر کہاتے تہے *

اس بات کے سننے سے البتہ ہمکو افسوس ہی کہ میز پر بجاے نفیس نفیس برتنوں کے پتوں کي رکابیاں تہیں جس کو ہندي میں پتل کہتے ہیں اور صرف یہي ایک چیز تہي جو اُس زمانہ کو یاد دلاتي تہي جب کہ دنیا کي قوموں کو برتن بنانے کا فن نہیں آتا تہا مگر ہم کو اُمید کرني چاہیئے کہ ہمارے ہندو بہائي اپنے دہرم کو قایم رکہہ کر بہت جلد تہذیب و شایستگي میں ترقي کرینگے *

در حقیقت ہمارے لیئے اور خصوص میرے لیئے یہہ بات نہایت خوشي کي ہی اِسلیئے کہ میں ہمیشہ یہہ خیال رکہتا تہا کہ ہمارے ہندو بہائیوں میں سویلزیشن کي ترقي مع قیام اُس کے مذہب کے نہیں ہوسکتي مگر اس حال کے سننے سے جو جیپور میں ہوا مجہے یقین ہوگیا کہ میرا یہہ خیال غلط تہا اور میں اپنے اِس خیال کے غلط نکلنے سے بے انتہا خوش ہوا ہوں اور خود اپنے کو آپ مبارکبادي دیتا ہوں *

میري یہہ سمجہہ ہی کہ ہندوستان میں دو قومیں ہندو اور مسلمان ہیں اگر ایک قوم نے ترقي کي اور دوسري نے نہ کي تو ہندوستان کا حال کچہہ اچہا نہیں ہونے کا بلکہ اُس کي مثال ایک کانڑے آدمي کي سي ہوگي لیکن اگر دونوں قومیں برابر ترقي کرتي جاویں تو ہندوستان کے نام کو بہي عزت ہوگي اور بجاے اس کے کہ وہ ایک کانڑي اور ہتہي بال بکہري دانت ٹوٹي بیوہ کہلاوے ایک نہایت خوبصورت پیاري دلہن بن جاویگي *

او خدا تو ایسا ہي کر آمین *

راقـــــــــم
سید احمد

جلد سوم ] یکم ذیحجہ سنہ ۱۲۸۹ ھجري سنہ ۱۳۰۳ نبوي [ نمبر ۲۰

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع

### تہذیب الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول ہو وہ کسي خاص شخص کي ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقي میں صرف کیا جاریگا *

مسلمانوں میں سے جو شخص ساتھہ روپیہ سالانہ پیشگي بطور چندہ دے وہ اُس پرچہ کے متعلق معاملات میں ممبر متصور ہوگا *

یہہ پرچہ ہر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضاے مضامین ہوگا چھپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگي دیني ہوگي' اور اخراجات روانگي پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئي شخص کوئي خاص پرچہ خریدنا چاہیگا اُس کو فی پرچہ چار آنہ معہ اخراجات روانگي پرچہ دینا ہوگا *

ممبروں کو بلا قیمت یہہ پرچہ ملیگا اور اُن کو اُس کے تقسیم کا بھي بلا قیمت جسکو وہ چاہیں اختیار ہوگا *

## طلاع

### بخدمت ممبران و خریداران و ناظرین

### تہذیب الاخلاق

اِس پرچہ کي بابت جس صاحب کو کچھہ خط و کتابت کرني منظور ہو یا خریداري اِس پرچہ کي مد نظر ہو یا کوئي مضمون اِس پرچہ میں مندرج ہونے کے لیئے بھیجنا ہو یا زر قیمت اخبار یا زر چندہ یا کچھہ روپیہ بطور ڈونیشن کے عنایت فرمانا ہو تو سید احمد خاں صاحب بہادر سي ایس آئي پاس بمقام بنارس بھیجا جاوے غرضکہ تمام خط و کتابت بابت اِس پرچہ کے اُنھي سے کي جاوے کیونکہ یہہ پرچہ علیگڈہ میں چھپکر اُن کے پاس چلا جاتا ہی اور وہاں سے تقسیم ہوتا ہی اور تمام حساب کتاب اسکا سب اُن کے پاس رہتا ہی *

اس پرچہ میں صرف مضامین مفیدہ جو مسلمانوں سے متعلق ہیں چھاپے ہوتے ہیں اور اس سبب سے اخبار امصار و دیار اس میں مندرج نہیں ہوتے — مقصود اس پرچہ کے اجرا سے یہہ ہی کہ مسلمانوں کي حسن معاشرت اور تہذیب کي ترقي ہو اور جو غلط اوہام اُس ترقي کے مانع ہیں مٹائے جاویں *

مضمون نمبر ۱۲۳

## مخالفت

دشمنی اور عداوت حسد اور رنجش اور ناراضی کے سوا ایک اور جذبہ انسان میں ھی جو خود اُسی شخص میں کمینہ عادتیں اور رذیل اخلاق پیدا کرتا ھی اور بعوض اس کے کہ وہ اپنے مخالف کو کچھہ نقصان پہنچاوے خود اپنا آپ نقصان کرتا ھی اس انسانی جذبہ کو ھم مخالفت کہتے ھیں *

دشمنی اور عداوت کا منشا اکثر اتلاف حقوق کے سبب سے ھوتا ھی زن یا زر زمین یا خون اُس جذبہ کے جوش میں آنے کے باعث ھوتے ھیں *

حسد کا منشاء صرف وہ اوصاف حمیدہ ھوتے ھیں جو محسود میں ھیں اور حاسد اُن کا خواھاں ھی مگر وہ اُس میں نہیں ھیں اور نہ ھوسکتے ھیں *

رنجش اور ناراضی اکثر باھمی معاشرت میں خلل واقع ھونے سے ھوتی ھی *

مگر ان سب کے سوا ایک اور جذبہ انسان میں ھی جو بغیر ان سببوں کے جوش میں آتا ھی اُس کا منشاء نہ زر و زمین و زن کی دشمنی ھوتی ھی اور نہ مخالف کے اوصاف حمیدہ کی خواھش ھوتی ھی کیونکہ یہہ شخص اپنے مخالف کے اوصاف حمیدہ کو اوصاف حمیدہ ھی نہیں تصور کرتا اور نہ باھمی معاشرت کا خلل اُس کا باعث ھوتا ھی اِسلیئے کہ اکثر اُن دونوں میں ملاقات اور واقفیت بھی نہیں ھوتی بلکہ اس کا منشاء صرف یہہ ھوتا ھی کہ اُسکی مخالف راے یا عقل و سمجھہ دوسرے فریق کی راے اور سمجھہ سے مخالف ھوتی ھی *

یہہ جذبہ مخالفت قریبا کل انسانوں میں پایا جاتا ھی مگر مہذب اور تربیت یافتہ اور نیک دل آدمیوں میں اُسکا ظہور اور طرحپر ھوتا ھی اور نا مہذب اور نا تربیت یافتہ بد ذات آدمیوں میں اُسکا ظہور دوسری طرحپر ھوتا ھی پہلا اُس مخالفت سے ھر قسم کے فائدے اُٹھاتا ھی اور دوسرا اُن فائدوں سے بھی محروم رھتا ھی اور دنیا میں خود اپنے تئیں بد طینت اور کذاب اور نا مہذب ثابت کرتا ھی *

دنیا میں یہہ بات قریبا نا ممکن ھی کہ تمام لوگ ایک راے پر گو وہ کیسی ھی صحیح و سچ ھو متفق ھوجاویں پس ضرور ھی کہ آپسمیں اختلاف راے ھو نیک آدمی اپنے مخالف کی راے کو نہایت نیک دلی سے سونچتا ھی اور ھمیشہ یہہ ارادہ رکھتا ھی کہ اگر اُس میں کوئی اچھی بات ھو تو اُسکو چن لوں اور اگر سمجھہ میں کوئی غلطی ھو تو اُسکو صحیح کرلوں اور جب ایسی کوئی بات اُسمیں نہیں پاتا تو اپنے مخالف کی غلطیوں کی اصلاح کے درپے ھوتا ھی اور اُن غلطیوں کو اِس طرح پر بتاتا ھی جیسے ایک دلسوز دوست بتاتا ھی کہیں کہیں طبیعت کو ترو تازہ کرنے کے لیئے نہایت دلچسپ ظرافت بھی کر بیٹھتا ھی اور کبھی کبھی کوئی لطیفہ بھی بول اُٹھتا ھی اور باوجود مخالفت کے ایک دوسرے کو فائدہ پہنچاتا ھی *

کمینہ طبیعت اور نا مہذب نا شایستہ آدمی یہہ رستہ نہیں چلتا وہ بات کی حسن و قبح کی طرف متوجہہ نہیں ھوتا بلکہ اپنے مخالف کے عیوب ذاتی سے بحث کرنے لگتا ھی سخت کلامی درشت گوئی سب و شتم اپنا پیشہ کرلیتا ھی اپنے مخالف کے عیوب واقعی ھی کے بیان پر بس نہیں کرتا بلکہ ھر قسم کے بہتان اُس پر لگاتا ھی اور جھوٹی جھوٹی باتیں اُسکی طرف منسوب کرتا ھی اور خود مورد لعنۃ اللہ علی الکاذبین بنتا ھی — اس راہ چلنے سے اور جھوٹ اتہام کرنے سے اور لعنت خدا کا مورد بننے سے اُس کا مطلب اپنے مخالف کو بدنام کرنا اور عام لوگوں میں جو اُس کے مخالف کے حال سے واقف نہیں ھیں ناراضی پیدا کرنا ھوتا ھی — مگر در حقیقت اُس کا یہہ مطلب حاصل نہیں ھوتا اور بعوض اس کے کہ اُس کا مخالف بدنام ھو خود وھی زیادہ رسوا اور بدنام ھوتا ھی اس لیئے کہ جب اُس مخالف کی برائی جو اُس نے براہ کذب و اتہام اُس کی نسبت منسوب کی ھی مشہور ھوتی ھی تو کوئی تو اُس کو سچ سمجھتا ھی اور بہت لوگ اُس کی تحقیق کے درپے ھوتے ھیں اور جب اُس کی کچھہ اصل نہیں پاتے تو بعوض اُس کے مخالف کے خود اُسی کذاب پر لعنت اور تھوہ تھوہ کرتے ھیں اور بقول شخصے کہ دروغ کو فروغ نہیں ھوتا تھوڑے ھی دنوں میں اُس کی قلعی کھل جاتی ھی اور وہ جھوٹا بد گو خود اُسی گڑھے میں گرتا ھی جو اُس نے اپنے مخالف کے لیئے کھودا تھا پس انسان کو چاھیئے کہ اپنے مخالف سے بھی مخالفت کرنے میں سچائی اور راستبازی نیکی اور نیک دلی کو کام میں لاوے کہ یہی طریقہ اپنے مخالف پر فتح پانے کا ھی ورنہ بعوض اپنے مخالف کے خود اپنے تئیں آپ رسوا کرنا ھی *

ھمکو بڑا افسوس ھی کہ ھمارے مخالف اِس پچھلے طریقہ پر ھمسے مخالفت کرتے ھیں ھمکو اپنی مخالفت کا یا اپنے پر اتہام کرنے کا یا اپنی بدنامی کا کچھہ اندیشہ نہیں ھی بلکہ اِس بات کا افسوس ھی کہ انجام کو ھمارے مخالف ھی رسوا و بد نام ھوتے ھیں اور دنیا اُنھی کو دروغ گو و کذاب قرار دیتی ھی اگر اُن کو ھمارے حال پر رحم نہیں ھی تو خود اُن کو اپنے حال پر رحم کرنا چاھیئے — ربنا تقبل منا انک انت السمیع العلیم *

راقم
سید احمد

نمبر ۱۲۴

## خوشامد

دلكي جسقدر بيماريان هيں أن ميں سب سے زيادہ مهلك خوشامد كا اچها لگنا هى — جسوقت كه انسان كے بدن ميں ايسا مادہ پيدا هوجاتا هى جو وبائي هوا كے اثر كو جلد قبول كرليتا هى تو أسي وقت انساني مرض مهلك ميں گرفتار هوجاتا هى — اسيطرح جبكه خوشامد كے اچها لگنے كي بيماري انسان كو لگ جاتي هى تو أس كے دل ميں ايك ايسا مادہ پيدا هوجاتا هى جو هميشه زهريلي باتوں كے زهر كو چوس ليننے كي خواهش ركهتا هى — جس طرح كه خوش گلو گانے والے كا راگ اور خوش آيند باجے كي آواز انسان كے دلكو نرم كرديتي هى اسيطرح خوشامد بهي انسان كے دلكو ايسا پگلاديتي هى كه هرايك كانٹے كے چبهنے كي جگهه أس ميں هوجاتي هى *

اول اول يهه هوتا هى كه هم اپني آپ خوشامد كرتے هيں اور اپني هر ايك چيز كو اچها سمجهتے هيں اور آپ هي آپ اپني خوشامد كركر اپنے دلكو خوش كرتے هيں پهر رفته رفته اوروں كي خوشامد هم ميں اثر كرنے لگتي هى — اسكا نتيجه يهه هوتا هى كه اول تو خود همكو اپني محبت پيدا هوتي هى پهر يهي محبت هم سے باغي هوجاتي هى اور همارے بيروني دشمنوں سے جا ملتي هى اور جو محبت و مهرباني هم خود اپنے ساتهه كرتے تهے وہ هم خوشامديوں كے ساتهه كرنے لگتے هيں اور وهي هماري محبت همكو يهه بتلاتي هى كه أن خوشامديوں پر مهرباني كرنا نهايت حق اور انصاف هى جو هماري باتوں كو ايسا اچها سمجهتے هيں اور أنكي اسقدر قدر كرتے هيں — جبكه همارا دل ايسا نرم هوجاتا هى اور اس قسم كے پهسلاوے اور فريب ميں آجاتا هى تو هماري عقل خوشامديوں كے مكر و فريب سے اندهي هوجاتي هى اور وہ مكر و فريب هماري بيمار طبيعت پر بالكل غالب آجاتا هى *

ليكن اگر هر شخص كو يهه بات معلوم هوجاوے كه خوشامد كا شوق كيسے نالايق اور كمينه سببوں سے پيدا هوتا هى تو يقيني خوشامد كي خواهش كرنے والا شخص بهي ويساهي نالايق اور كمينه متصور هونے لگيگا — جبكه هم كو كسي ايسے وصف كا شوق پيدا هوتا هى جو هم ميں نهيں هى يا هم ايسے بنا چاهتے هيں جيسے كه درحقيقت هم نهيں هيں تب هم اپنے تئيں خوشامديوں كے حواله كرتے هيں جو اوروں كے اوصاف اور اوروں كي خوبياں هم ميں لگانے لگتے هيں — گو بسبب أس كمينه شوق كے أس خوشامدي كي باتيں همكو اچهي لگتي هوں مگر درحقيقت وہ همكو ايسي هي بدزيب هيں جيسيكه دوسروں كے كپڑے جو همارے بدن پر كسيطرح ٹهيك نهيں — اس بات سے كه هم اپني حقيقت كو چهوڑكر دوسرے كے اوصاف اپنے ميں سمجهنے لگيں يهه بات نهايت عمدہ هى كه هم خود اپني حقيقت كو درست كريں اور سچ مچ وہ اوصاف خود اپنے ميں پيدا كريں اور بعوض جهوٹي نقل بننے كے خود ايك اچهي اصل هوجاويں كيونكه هر قسم كي طبيعتيں جو انسان ركهتے هيں اپنے اپنے موقع پر مفيد هوسكتي هيں ايك تيز مزاج اور جست چالاك آدمي اپنے موقع پر ايسا هي مفيد هوتا هى جيسے كه ايك روتي صورت كا چپ چاپ آدمي اپنے موقع پر *

خودي جو انسان كو برباد كرنے والي چيز هى جب چپ چاپ سوئي هوئي هوتي هى تو خوشامد أس كو جگاتي اور ابهارتي هى اور جسكي خوشامد كي جاتي هى أس ميں چهچهورے پن كي كافي لياقت پيدا كرديتي هى — مگر يهه بات بخوبي ياد ركهني چاهيئے كه جس طرح خوشامد ايك بدتر چيز هى اسي طرح مناسب اور سچي تعريف كرنا نهايت عمدہ اور بهت هي خوب چيز هى — جس طرح كه لايق شاعر دوسروں كي تعريف كرتے هيں كه أن اشعار سے أن لوگوں كا نام باقي رهتا هى جنكي وہ تعريف كرتے هيں اور شاعري كي خوبي سے خود أن شاعروں كا نام بهي دنيا ميں باقي رهتا هى دونوں شخص خوش هوتے هيں ايك اپني لياقت كے سبب سے اور دوسرا أس لياقت كو تميز كرنے كے سبب سے — مگر لياقت شاعري كي يهه هى كه وہ نهايت بڑے أستاد مصور كي مانند هو كه وہ اصل صورت اور رنگ اور خال خط كو بهي قايم ركهتا هى اور پهر بهي تصوير ايسي بناتا هى كه خوشنما معلوم هو *

ايشيا كے شاعروں ميں ايك بڑا نقص يهي هى كه وہ اس بات كا خيال نهيں ركهتے بلكه جسكي تعريف كرتے هيں أس كے اوصاف ايسے جهوٹے اور ناممكن بيان كرتے هيں جن كے سبب سے وہ تعريف تعريف نهيں رهتي بلكه فرضي خيالات هوجاتے هيں *

ناموري كي مثال نهايت عمدہ خوشبو كي هى جب هوشياري اور سچائي سے هماري واجب تعريف هوتي هى تو أس كا ويسا هي اثر هوتا هى جيسے عمدہ خوشبو كا مگر جب كسي كم زور دماغ ميں زبردستي سے وہ خوشبو ٹهونس دي جاتي هى تو ايك تيز بو كي مانند دماغ كو پريشان كرديتي هى — فياض آدمي كو بدنامي اور نيكنامي كا زيادہ خيال هوتا هى اور عالي همت طبيعت كو مناسب عزت اور تعريف سے ايسي هي تقويت هوتي هى جيسي كه غفلت اور حقارت سے پست همتي هوتي هى — جو لوگ كه عوام كے درجه سے اوپر هيں أنهي لوگوں پر اس كا زيادہ اثر هوتا هى جيسے كه تهرماميٹر ميں وهي حصه موسم كا زيادہ اثر قبول كرتا هى جو صاف اور سب سے اوپر هوتا هى *

راقم
ايس - ڈي - سيد احمد

نمبر ۱۲۵

# خط شکریه

سلامت

مسلمانوں کے پیارے مولوي سید احمد خاں صاحب

آپ کي اُن دلي کوششوں کا شکریه ادا کرنا جو مسلمانوں کي دیني و دنیاوي ترقي کے لیئے ملحوظ خاطر رهتي هیں میرے امکان سے زیادہ هی — اس میں کچهه شک نهیں که آپ بڑے خیرخواہ اهل اسلام هیں اور بیشک آپ اُن اوصاف کے مستحق هیں جس کے امام غزالي اور امام رازي تهے اس وقت آپ کو پیشواے اهل اسلام کهنا بجا اور قرین انصاف هی — آپ نے وہ مردانه کام کیئے هیں جن کا ثواب میرے نزدیک کئي حج سے زیادہ هی — اسلام کي ترقي کے چاهنے والے زمانه کے بعد آپ پیدا هوئے اور بیشک اُن نیکیوں کي جزا آپکو خدا سے ملیگي جس کي آپ اُمید رکهتے هیں — جزاؤهم عند ربهم جنات عدن نفع الله بها اسایرالطالبین الصادقین و هو حسبي و نعم المعین و عمیم الاحسان و علیه التوکل والتکلان زیادہ والسلام علی من اتبع الهدی *

محمدآباد ضلع اعظم گڈہ
۲۷ جون سنه ۱۸۷۲ ع

آپ کا تابعدار
امجد الله

# قصیدہ مدحیه

قصیدة في مدح مولانا المولوي سید احمد خاں بهادر سي ایس آئي مریدالخیرالمسلمین هندا وبنجالة قلتها ارتجالاني بدوسنة الف وثمان مائة واثنین و سبعین من العیسویة *

الحمد للهالعاي الاجال * والصلواة علی النبي الافضل
اخبرانا یاطیف لاتبخل بنا * من الذي بین العوام تجمل
سید احمد اسمهالمتبرک * خان بهادر باسمه یتوصل
القابه مشهورة بین الوری * نجم منیر الهنداماه والي
یامن تجبیرالمسلمین حقیقة * من کل حزبان مهین خاذل
انت مریدالخیر للاسلام قا * طبقلنا في اخر و اول
تشرفت ارض الهند بوجودہ * فکانها یــــداراسلام تلي
فاق الکرام من عظام زمانه * لم یسمعوا من مثله المتمثل
راس کرام المسلمین بجمعهم * خدمله من بینهم فهو الاولي
یاسیدي یامقصدي المتفضل * رحمة الله علیکم تشمل
اقبالکم اعزازکم ینموا علی * مرالدهور والزمان الا طول
محفل الاشراف لازال لکم * وانقا متو قیــــا متجمل

حررهاالمفتقر الي اللهالمعبود
محمد عبدالودود اسلام اباوي
في دارالامارة کلکته

نمبر ۱۲۶

# پرچه تهذیب الاخلاق

پرچه تهذیب الاخلاق کو جاري هوئے اڑهائي سال کا عرصه گذرچکا اور مضامین طرح طرح کے اُس کے ذریعه سے شایع هوئے مگر نهایت افسوس هی که هنوز اُس کي اصل غرض اور مقصود پر همارے هموطن اهل اسلام کو آگاهي نهیں هوئي اور جو سمجهے تو یهه سمجهے که نه کچهه تهے سمجهے که مولوي سید احمد خاں صاحب بهادر سي ایس آئي اور مولوي محمد مهدي علیخاں صاحب ایک نئي قسم کا فرقه اهل اسلام میں قایم کیا چاهتے هیں اور کبهي تقلید سے آزادي حاصل کرنے کي ترغیب دیتے هیں اور کبهي شیعوں کے مذهب کے مسئله اجتهاد کو سراهتے هیں اور مدح و تعریف فرماتے هیں کبهي خلاف قران کے وجود آسمان کا باطل ٹهراتے هیں کبهي کتب اربعه سماوي سے مخالفت کرکے نفس انسان کو شیطان قرار دیتے هیں اور وجود شیطان سے انکار کرتے هیں کبهي قرآن کي آیتوں کي من مانی تاویلیں کرکے اونڈي و غلاموں کا رکهنا حرام اور ائمه † معصومین اور خلفاء راشدین کے افعال کو غلط العام ٹهراتے هیں الغرض اپنے خیالات کے مخالف امور مندرجه تهذیب الاخلاق کو پاکر هنستے هیں اور رکاکت راے مولوي سید احمد خاں صاحب بهادر سي ایس آئي و مولوي مهدي علي خاں صاحب پر ٹهٹے اُڑاتے هیں المختصر — اچهے کو برا برے کو اچها سمجهے کتني یهه بري سمجهه هی اچها سمجهے * افسوس یهه نهیں خیال کرتے که در حقیقت یهه صاحبین موصوفین جو دماغ سوزي کرتے هیں اور علاوہ اپني اوقات عزیز کے زر کثیر بهي ضایع کر رهے هیں اُس کا نتیجه کیا هی حاشا ان سب تمهیدات سے اُنکا وہ مقصود نهیں هی جو همارے بهائي بند سمجهے هوئے هیں اي برادران اسلام یقین جانو که اُن اهل اسلام کو جو اُس قوم سے که جسکو دعوی تهذیب و شایستگي هی ملتے جلتے هیں خوب معلوم هی اور اُنهیں کا دل جانتا هی که ان دنوں کیا کیا طعن و تشنیع اُن کو اپنے دین اسلام کي بابت سننے پڑتے هیں اور اُن افعال کي بدولت جو کچهه جهالت اور کچهه سفاهت اور کچهه تعصب و بدعت سے مسلمانوں میں رائج هوگئے هیں وہ قوم که جو مدعي تهذیب شایستگي هی اُن امور رائجه کو اصول شریعت میں داخل کرکے اسلام کے خوبصورت چهرہ پر برائي کا داغ لگا رهي هی اور اُنهیں

† نعوذ بالله راقمان تهذیب الاخلاق ائمه معصومین علیهم السلام اور خلفائي راشدین کے افعال کو غلط نهیں ٹهراتے بلکه اُن کے نزدیک اُن افعال کا ائمه هدي اور خلفائے مصطفی سے سرزد هونا ثابت هي نهیں هی اُن کو یقین هی که ائمه معصومین نے کسي عورت پر بطور ملک یمین تصرف نهیں کیا بلکه سب سے نکاح فرمایا هي ۱۲ — مهتمم

داغوں کے مٹانے کے لیئے یہہ پرچہ جاری ہوا ہی اور جن امور کو تم اپنے خیالات کے مخالف پاتے ہو بہ مجبوری اُن دونوں صاحبوں کو لکھنے پڑتے ہیں اور مانا کہ اُن کی راے ہمیشہ صائب نہیں اور جو امور کہ وہ کہیں بالکلیہ لایق تسلیم کے نہیں مگر یہہ ضرور نہیں کہ اُن کی راے یا مضمون کے سنتے ہی بڑبڑانے لگو اور مضحکہ میں ڈال دو و چشم انصاف بند کرکے دیدہ تعصب کھول دو بلکہ اولاً بفکر و تامل اُن کے خیالات کے حسن و قبح کو جانچو اور اُس مضمون کو جو مولوی سید احمد خاں صاحب بہادر سی ایس آئی نے اول پرچہ میں درج کیا ہی اُس سے مطابق کرو اور پھر جو چاہو کہو ہاں اگر تمکو اُس کی بابت کچھہ کہنا ہی اور اُن کی راے سے مخالفت کرنا منظور ہی تو تم میں سے جسکو توفیق اور اہل اسلام کی رعایت اور حمایت اور ہمدردی کا جوش ہو وہ اُس پرچہ کے متعلق معاملات کا مہبر ہوجاوے اور اپنے خاطر خواہ مضامین پرچہ مذکور کا انتظام کرے یہہ بہتر ہی یا وہ بہتر کہ مولوی سید احمد خاں صاحب بہادر کی مخالفت پر کمر باندھو اور ادھر اردھر کے اُن صاحبوں میں کہ جنہیں چند روزہ واواہ طرفداری رسوم دینی اور جوش تائید خیالات مذہبی ہی شریک ہوکر بیکار روپیہ ضایع کرو اور اپنی ڈیرہ اینٹ کی مسجد الگ بناؤ ذرا تم مسٹر ایڈورڈ ہنری پالمر صاحب بہادر کی سنجیدہ راے کو جو اودہ اخبار مطبوعہ ۱۴ مارچ سنہ ۱۸۶۵ع میں چھپی ہی غور سے پڑھو اور بقول خود صاحب موصوف کے یہہ کہکر کہ ایک کافر نے لکھا ہی ایسے ہی جھٹ پٹ خفا نہو جاؤ جیسے کہ مولویین موصوفین کا نام سنتے ہی بیزار ہوجاتے ہو — وہاں تک تو پڑھو کہ دو دل یک شود بشکند کوہ را * پراگندگی آرد انبوہ را * بعد اُس کے اُس نیک نہاد خیر خواہ اہل ہند کے شفیقانہ اور بیغرضانہ مشورہ کو دیکھو اور ترک معاندت و مخالفت فیمابین کرو کسواسطے کہ مخالفت ہی کی وجہہ سے تمہارے دین میں بہت سے عجیب و غریب فرقہ ہوگئے ہیں اور تمہاری پھوٹ اور نزاع ہی کے سبب سے یعنی جو اقوال مختلفہ اور احکام مؤتلفہ تمہارے اسلاف کے ہیں، اُنھیں سے اسلام کے نورانی چہرہ پر غیروں کو دھبے لگانے کی گنجایش ملی اور ملتی جاتی ہی بخلاف اس کے جہاں تک تم لوگ دیکھوگے اور جانچوگے پرچہ تہذیب الاخلاق کے مطالب خالی تعصب و نفاق سے پاؤگے اور شاید تم سب کو اس بات پر یقین ہوگا کہ مولوی سید احمد خاں صاحب بہادر کو جہاں تک خود اُن کو اپنی ذاتی غرض دنیا اور عقبی نہیں ہی اپنا خیرخواہ پاؤگے اور چاہے تم مسلمانوں میں سے کسی فرقہ اور مذہب کے مقلد و مؤید و پابند ہو اپنے فرقہ و مذہب کا اُن کو دشمن نہ پاؤگے وہ ایسے آدمی نہیں معلوم ہوتے کہ اگر وہ خودگردن مروڑی مرغی عیسائیوں کے یہاں کی حلال جانکر کھائیں تو نہ کھانے والوں کے دشمن ہوجائیں وہ ایسے نہیں ہیں کہ جو لونڈی و غلام کا رکھنا اچھا جانتے ہوں اُن کے بدخواہ بنیں وہ ایسے نہیں ہیں کہ وہابی ہوکر اُن لوگوں سے جو وہابیوں کو اچھا نہیں سمجھتے عداوت کرنے لگیں وہ ایسے اہل سنت نہیں ہیں کہ معاذاللہ شیعوں کو واجب القتل جانیں اور اُن سے مجالست و مواکلت و مکالمت میں اکراہ کریں بلکہ اُن کو خلاف اس کے عام معاملات میں جہاں تک اخلاق و تہذیب کی درستی میں خود متوجہہ ہوگے اپنا معین و ممد پاؤگے اور ایک نہایت قوی اعانت اُن سے تمکو ملیگی جبکہ یہاں تک تمکو آگاہی ہوچکی اور یہہ سمجھہ چکے کہ مخالفت و معاندت میں سراسر زیاں ہی اور مخالفت ہی کی وجہہ سے تمہارے دین میں بہت سا کچھہ نقصان آچکا ہی تو اب تم اپنی ہٹ اور ضد چھوڑ کے اس پرچہ کے مؤید ہو اور معاونی حاصل کرنے اور پرچہ کی اشاعت اور خریداری میں معین و موفق ہو اور خود سوچ سوچ کر جن امور کو دین و تہذیب سے علاقہ اور رسم و رواج پر مبنی پاؤ اور اُن کو مخالف تہذیب و شایستگی دیکھو اُس کی درستی میں متوجہہ ہو اور حتی الوسع تہذیب و شایستگی کو پھیلاؤ اور اپنے دین و اسلام کو جیسا وہ نورانی ہی کر دکھاؤ اگر تمکو یہہ معلوم نہیں ہی کہ تمہارے مذہب اور اسلام میں کون سے ایسے امور ہیں کہ جن پر وہ قوم کہ جو تہذیب و شایستگی پر دم بھر رہی ہی اور تمہارے بعضے ہموطنوں نے جنھوں نے کسی وجہہ سے یا جو تمہارے جی میں ہو اُسی سبب سے مذہب اسلام کو چھوڑ دیا ہی مخالف تہذیب و اخلاق کہتے ہیں تو اُسی کی بابت بشراکت مولوی سید احمد خاں صاحب بہادر اُن امور غیر مہذب کے یکجا اور تنقیح کرنے کے لیئے خاص ایک مجلس مقرر کرو اُس میں اُن صاحبان عیسائی ولایت زا اور ہندوستانیوں کو جو تہذیب و اخلاق کے دعویدار ہیں اور تعصب و غلو مذہبی میں ڈوبے ہوئے ہیں اور ایسے ہی یہودیوں کو شریک کرو اور اپنے علماے نامی جو ہر مذہب اور روساء گرامی ذی رعب کو تکلیف دو اور اُس مجلس کے ذریعہ سے بلا رد و قدح ٹھنڈے دل سے پہلے گردن نیچی کیئے ہوئے عیسائیوں اور یہودیوں کو اعتراض کرنے دو اور جو جو اعتراض وہ کریں اُن کو اس پرچہ میں چھپنے دو جب اعتراض تمام ہوجاویں تو سلسلہ وار جس جس نمبر سے وہ متعلق ہوں یکجا کراکے اُن سب کو عربی اور انگریزی کرڈالو اور تب اُن پرچوں کو یورپ و امریکہ کے عمدہ اور مشہور عالموں اور حکیموں کے پاس بھیجو اور اپنے ملت و دین کے علماء نامی و گرامی ترک عرب مصر ایران کی خدمات میں بھی ارسال کرو اور سب کو تکلیف دو کہ براہ مہربانی وہ اپنی اپنی راے اُن اعتراضوں کی بابت لکھیں

نہ آیا موافق اخلاق تمام دنیا کے وہ اعتراض صحیح اور مخالف تہذیب و شایستگی ہیں یا نہیں اور اگر ہیں تو اُن کو تہذیب اسلام کی شریعت سے کیا تعلق ہی اور وہ ایسا تعلق ہی کہ جس کے ترک میں گناہ ہی یا نہیں جبکہ اس طور سے جواب حکماء یورپ و علماء بلاد مختلفہ کے آلیں تب ممبران مجلس اُن پر غور کریں اور جو امور علی الاتفاق مخالفِ اخلاق ٹھہریں اور جن کے ترک میں گناہ نہ سمجھیں اُنھیں چھوڑ دیں اور ایسا چھوڑیں کہ پھر جو اہل اسلام میں سے اُس کے ارتکاب پر رغبت کرے اُس کو مخالف تہذیب سمجھکر معاشرت ترک کریں اور اس سامان کے مہیا ہونے میں جسقدر تاخیر ہو نہ گھبراویں اور جب تک تصفیہ نہوجاوے چپ نرہیں یہہ ایک ایسی عمدہ تدبیر ہی کہ اس سے سارے اوصاف و ذمائم اخلاق کالشمس فی وسط النہار سارے مسلمانوں پر ظاہر ہو جائینگے اور اُن کے رفع اور دفع کرنے کا ایسا ذریعہ ہاتھہ آریگا کہ اُس سے بہتر کوئی نہوسکیگا *

راقـــــــم

سید غلام حیدر

از مقام لکھم پور کھیڑی ملک اودہ

---

نمبر ۱۲۷ م

# تہذیب

مجھے تعجب ہی کہ کسی زمانہ میں مسلمانوں کو کس لیئے مہذب و شایستہ کہا جاتا تھا اور اب کس لیئے بعض قوموں کے ہاں اُن کو ایسے القاب ناملایم یعنی جاہل جانور وحشی سے پکارا جاتا ہی یہہ بات غیر قوم ہی پر منحصر نہیں ہی بعضے مسلمان بھی ایسے ہیں کہ وہ مسلمانوں کی نسبت یہہ القاب کہتے ہیں اگرچہ وہ کسی مصلحت یا درد برادری سے ہی کیوں نہوں اور اکثر مسلمان ان الفاظ کو سنکر برا مانتے ہیں اور کہتے ہیں کہ یہہ جھوٹ اور اتہام ہی ہم ایسے نہیں ہیں جب اپنے بھائیوں کی نسبت یہہ صدا میرے کان میں پڑی مجھکو نہایت ملال ہوا اور کہا کہ یہہ تہمت ہی ہم مسلمان ہرگز ایسے نہیں ہیں لیکن جب اُس کا زیادہ غل مچا تو مینے اپنے دل میں کہا کہ اس کو سوچو اور میزان عقل و انصاف میں تراو تعصب و ناانصافی کو دخل ندو آیا یہہ قول بالکل جھوٹ اور بہتان ہی یا کسی قدر اس میں سچ بھی ہی اور سچ ہی تو کس دلیل سے مدت تک میرے دل میں اس بات کی کاوش رہی اور طرح طرح کے خیالات گذرا کیئے جو خیالات آتے تھے اُن کو بدلائل و براہین دفع کرتا رہا کوئی قول فیصل قرار نہ پاتا تھا ایک مرتبہ یہہ خیال آیا کہ جن مسلمانوں کی نسبت جانور و جاہل کا الزام لگایا جاتا ہی وہ کون ہیں اور کہاں کے رہنے والے ہیں آیا ترکی و مصری وغیرہ کی بھی یہی کیفیت ہی یا صرف ہندوستان ہی کے رہنے والے اس بلا میں مبتلا ہیں بعد تامل و غور کے معلوم ہوا کہ یہہ برائی صرف ہندوستان ہی کے حصہ میں آئی ہی دیکھو اُن لوگوں کو جو اب بحالت موجودہ موجود ہیں اور ہندوستان کے رسم و رواج کی پابندی کو مثل احکام شرعی فرض جانتے ہیں تحصیل علوم و کسب فنون کی طرف مطلق توجہہ نہیں نہ مسائل دینی سے واقف نہ احکام شرعی سے ماہر قطع نظر اس کے اس جہالت کی بدولت ہزاروں طرح کی خرابیوں اور لاکھوں آفتوں میں مبتلا ہوتے ہیں میرے نزدیک ہندوستان کے مسلمانوں کو اُن الفاظ سے برا ماننا اور اُن مسلمانوں کو جو اُن کی تائید کرتے ہیں برا جاننا بیجا ہی بلکہ اُن کے مافی الضمیر اور دلی مقصد پر غور کرنا چاہیئے وہ حقیقت میں خیر خواہ ہیں اُن بیچاروں کی ان الفاظ سے کچھہ اَور ہی غرض تھی اُن کو نہ مسلمانوں کے مذہب پر اعتراض نہ قواعد اصولی و فروعی کی نسبت بحث اور اختلاف وہ اُس مذہب کو دل سے نہایت سچا اور اچھا جانتے ہیں اور جہانتک اُن سے ہو سکتا ہی اپنی سمجھہ کے موافق اُس کی پیروی اور شایع کرنے میں کوشش کرتے ہیں معاذ اللہ اگر اُن کی نسبت ہم یہہ سمجھیں کہ مذہب یا قواعد مذہب کی نسبت اُن کو اعتراض یا انکار ہی تو ہم سب سے زیادہ اُن کو برا کہیں اور برا جانیں اور جس قدر ممکن ہو لعن طعن کریں مسلمانوں کا سچا مذہب مثل آفتاب کے چمکتا ہوا خدا نے بنایا ہی جس کی روشنی قیامت تک تمام عالم کو گھیرے رہیگی اُس کے احکام قابل تبدیل و تغیر نہیں مگر قواعد معاشرت دنیاوی اور اخلاق و عادات کی تبدیل و اصلاح سے کچھہ قواعد مذہبی کی تبدیل و تغیر لازم نہیں آتی اور اگر کوئی اُس کو یعنی قواعد مذہبی کی تغیر و تبدیل کا قایل ہوجاوے تو پھر اُس کے کفر و الحاد میں کیا شک رہا نعوذ باللہ من وساوس الشیاطین — بلکہ بیچارے ناصحین کی اصلی غرض یہہ ہی کہ مسلمان سستی و کاہلی کو چھوڑیں اور دریاے جہالت میں جو ڈوبے ہوئے ہیں اُس سے سر نکالیں بے علمی سے اُن کی حالت خراب ہی نہ کوئی فن اُن کو آتا ہی نہ کوئی پیشہ سیکھتے ہیں جہالت سے عقبی تو یوں خراب ہوئی نہ رسوم نا مشروع اور بدعات کے پابند ہوئے اور دنیا یوں برباد گئی نہ لوگوں کی نگاہوں میں حقیر ہیں نہ عہدہ جلیلہ کے مستحق نہ حضوری حکام کے سزاوار اُن کے ارادے سست اور ہمتیں پست ہو گئی ہیں اگر خواب غفلت سے بیدا ہوں اصلاح معاش و معاد کے طلبگار ہوں تحصیل علوم کا خیال رہے مد نظر کسب کمال رہے تمام

علوم پڑھیں جمیع فنون سیکھیں نئی نئی کلیں ایجاد کریں نئے نئے آلات بناویں ہر کام میں عقل دوڑاویں تو مقبول اہل جہاں ہوجائیں ہر محکمہ میں اعلی اعلی عہدے پاویں تحسین و آفرین کے سزاوار ہوں غیر قوموں کے دلوں میں جگہہ پائیں شایستہ اور مہذب کہلائیں خدا نے عقل کو اس واسطے بنایا ہی کہ اس سے کام لیا جاوے اگلے مسلمانوں نے کیا کچھہ نہیں کیا وہ بھی ہمارے واسطے نمونہ ہی مسلمانوں کے ہاں سوائے علوم دین کے جو اب مروج ہو رہے ہیں اور جس کی نسبت ہم یہہ کہیں تو بجا ہی کہ پورانی لکیر پیٹتے ہیں وہ اُن کے مذہبی علم نہیں بلکہ وہ غیر زبان سے اُن کو حاصل ہوئے ہیں نہایت مشکل اور بڑی محنتوں اور جاں نشانیوں سے اُن کو سیکھا حالانکہ وہ غیر زبان میں تھے اول اُس زبان کو سیکھا پھر اُن کی کیفیت و ماہیت سے واقف ہوئے بعد اس کے اُس کا ترجمہ اپنی زبان عربی میں کرایا اور اپنے بھائی مسلمانوں کو سکھایا کون سا فن تھا کہ مسلمان نہیں جانتے تھے کون سا علم تھا کہ مسلمان نہیں پڑھتے تھے اب جو قومیں مسلمانوں کو وحشی اور جانور بتاتی ہیں اُنہوں نے بھی تو مسلمانوں سے ہی سیکھا ہی لیکن اس میری تقریر کے سننے والے مجھہ سے یوں فرماتے ہیں کہ جو مسلمان جاہل وحشی کہنے والے ہیں اور جس کی تاویل مطلب اسطرح ہمارے سامنے کی گئی اُس کا یہہ مطلب یہہ طرز بیان نہیں ہی وہ نہایت سخت اور درشت الفاظ کہتے ہیں اور تہذیب اور شایستگی سے یہہ غرض اُن کی نہیں جو اس وقت ہمارے روبرو بیان کی گئی اور یہہ ایسا مطلب ہی کہ ہم اُس کو دل سے اچھا جانتے ہیں اور اُسکو ہمارے دل نے مان لیا اور ہمنے سچ جان لیا بے شک یہہ سچ ہی ایسی تہذیب اور شایستگی ہم کو حاصل کرنی چاہیئے برخلاف اس تقریر و تاویل کے اُن کا مطلب یہہ ہی کہ جس طرح بعض قوم جن کو وہ مہذب کہتے ہیں آزاد ہیں ہم بھی ایسی ہی آزادی حاصل کریں جس طرح وہ کہاتے ہیں ہم بھی اُسی طرح کہائیں جو اُن کا لباس ہی ہم بھی وہی لباس اختیار کریں جس طرح وہ پابند مذہب نہیں ہیں ہم بھی نرہیں بلکہ تمام معاملات میں اُنہوں نے اپنی عقل آرام کو دخل دیا ہی ہم بھی دخل دیں جو بات دین کی ہماری سمجھہ میں نہ آوے تو اس تاویل سے کہ بلحاظ امتداد و تغیر زمانہ اب قابل عمل نہیں ہی عمل نہ کریں اگر اسی کا نام شایستگی تہذیب اور روشن ضمیری ہی تو ہم درگذرے ہمارا سلام ہی ہم کو جاہل و جانور وحشی رہنا قبول خدا تعالی خسرالدینا والا خیرۃ کرے مگر میرا یہہ جواب کافی ہوتا ہی یہہ آپ کے خیالات ہیں ناصحین کا دلی مطلب ان الفاظ سے یہہ نہیں ہی بلکہ وہی

ہی جو میںنے اوپر بیان کیا البتہ اس قدر میں تسلیم کرتا ہوں کہ یہہ طریقہ نصیحت کا برا ہی شیریں زبانی اور ملک گیری کی مثل مشہور ہی میٹھی باتوں سے غیر اپنے ہوجاتے ہیں اور سخت کلامی سے اپنے چھوٹ جاتے ہیں اگر یہہ کہا جاوے کہ نصیحت کڑوی معلوم ہوتی ہی تو اُس کا بھی یہہ موقع نہیں ہی کڑوی نصیحت کیسے ہی میٹھے میٹھے بیان سے کیجاویں کڑوی معلوم ہوگی اس کے الفاظ ہی کڑوے ہیں جو لوگ اسکی حقیقت کو اچھا جانتے ہیں وہ بھی ان الفاظ اور اس طریقہ کو پسند نہیں کرتے کہانے اور نگل لینے کی ایک حقیقت ہی مگر لفظوں میں فرق ہی اگر کوئی ناصح طریق نصیحت سے فہمایش کرے بے شک اثر ہوگا مجھے اندیشہ ہی کہ اگر یہی طریقہ نصیحت ہی تو ساری محنت رایگاں ہوجائیگی اگر یہہ کہا جاوے کہ الفاظ اور طریقہ نصیحت اور برتاو ناصح ندیکھو اصل مطلب کو خیال کرو تو ایسے لوگ بہت کم ہیں جو ایسے ہیں حضرت اُنکو نصیحت کی کچھہ حاجت نہیں ہی وہ خود تہذیب اور شایستگی کے خواہاں ہیں اور جہاں تک ہوسکتا ہی ترقی اور رفاہ عام میں کوشش کر رہے ہیں یہہ نصیحت تو عام لوگوں کے واسطے ہی اور جب تک اُنکے دل خیال ناصح کی طرف سے درست اور ٹھیک نہونگے اُس کی بات کب اُن کے دل میں بیٹھیگی یہہ سب کچھہ سچ مگر جو لوگ محبت اور عشق میں ڈوبے ہوئے ہیں اُنکو کچھہ معلوم نہیں ہوتا کہ ہم کیا کہہ رہے ہیں اور کیا ہماری زبان سے نکلتا ہی اس طرح اُن بیچاروں ناصحین مسلمانوں کا حال ہی کہ وہ بھی مسلمانوں کی ایسی ترقی کے خواہاں ہیں اور اُن کی خیر خواہی کے جوش کے دریا میں ڈوبے ہوئے ہیں اُنکو کچھہ اصلا خبر نہیں ہی کہ کیا ہمارا مطلب ہی اور ہم کیا کہتے ہیں جب کوئی غیر قوم مسلمانوں کی نسبت کوئی کلمہ حقارت کا کہتی ہی یا جب مسلمانوں کو وہ تنزل کی حالت میں دیکھتی ہی تو اُن کا دل کباب کی طرح بھن جاتا ہی اور وہ خود مثل ماہی بے آب بیچتاب کہاتے ہیں اور جو اُنکے دل میں آتا ہی سناتے ہیں ایسے خیرخواہوں کے الفاظ کو دیکھنا اور اعتراض کرنا اور اُس کے دلی شوق و ہوا خواہی کو چھوڑنا بالکل خلاف انصاف اور جادۂ راستی و عدل سے منحرف ہونا ہی *

راقم
محمد یوسف
وکیل عدالت دیوانی علیگڈہ

نمبر ۱۲۸

# هر وقت کي مصلحت

هر زمانه کي ضرورت اور هر وقت کي مصلحت کا لحاظ ايک ايسي چيز هی جس سے کوئي مسئله کسي شريعت کا يا کوئي حکم کسي ملت کا خالي نهيں هو سکتا اور اُس کي پابندي بغير کسي شخص کو کوئي چاره نهيں رهتا مگر جس طرح اس چيز کي ضرورت عام هی اور جيسي وه ناگزير هی اُس طرح خدا تعالی نے اُس کا علم عام نهيں کيا (جسميں ايک بڑي باريک مصلحت هی) بلکه اُس کے علم کو صرف خاص هي خاص طبائع کے تفويض کيا هی اور جو مصلحتيں اُس ميں مستور هيں وه خاص هي لوگوں کو بتائي هيں جب يهه بات معلوم هوچکي تو اب اس بات سے کسي کو تعجب نهوگا که هميشه هر زمانه ميں جب کبهي دورانديش اور خاص لوگ کسي ضروري انتظام يا مناسب تهذيب کو پيش کرتے هيں تو عوام‌الناس کيوں اُس کي مخالفت پر کمر باندهکر مستعد هوجاتے هيں اور کيوں اُس کے ذمه اس بات کي تهمت لگانے لگتے هيں که يهه شخص ايسي باتوں کو ايجاد کرتا هی جو کبهي نهيں هوئيں بلکه صريح شريعت کے خلاف هيں حالانکه يهه ايک ايسي مشکل بات هی جس کو عام آدميوں کي سمجهه کبهي دريافت نهيں کرسکتي اور نه ايسے لوگوں کا يهه قول صحيح هی که وه شريعت کے خلاف هی کيونکه شريعت کے خلاف ثابت کرنا تو کسي ايسے هي شخص کا کام هوسکتا هی جو اسرار دين پر شريعت کے هي مضبوط طريقه سے آگاه هوگيا هو اور جس نے احکام شريعت کے مصالح کے خلاف هونا بهمه وجوه ثابت کرليا هو اور جب تک يهه بات کسي کو ميسر نهو اُسوقت تک کسيکا ادعا محض اسباب ميں هرگز کارآمد نهيں هوسکتا که زمانه کي مصلحت اور وقت کي ضرورت کوئي چيز نهيں هی خصوصا اس حال ميں جبکه کسي شريعت نے جابجا ضرورت وقت کي خود بهي بڑي پرواه کي هو اور اپنے احکام کو هميشه اُسکا تابع رکها هو پس يهي کيفيت فيزماننا اُن تمام مسلمانوں کي هی جو ايک هندوستان کے گهيرے ميں پڑے هوئے هيں اور جنکو نه اپنے شريعت پر کامل اطلاع هی نه ضرورت اور مصلحت وقت کي خبر هی صرف وه ايک بات جانتے هيں که جب کوئي بات اُن کے قديمي عادت اور اُن کي محدود معلومات کے خلاف معلوم هو اسکو وه دين ميں ايجاد کهديتے هيں اور ايسے دور انديش کو جو ضرورت وقت پر نظر کرے دهريه بتاتے هيں حالانکه جو شخص اسرار شريعت غراے اسلاميه سے واقف هيں بلکه اسرار بهي نهيں بعض احکام خاصه سے بهي آگاه هيں وه اسبات کو خوب سمجهتے هونگے که خلفاء شريعت اسلاميه بلکه خود رسول مقبول صلی‌الله عليه و سلم نے ضرورت وقت کي کيسي کچهه مراعات فرمائي هی ايک مرتبه حضرت سلمان فارسي رضی الله تعالی عنه نے آنحضرت سے فرمايا که فارس والے دشمن سے بچنے کے ليئے لڑائي کے وقت اپنے شهروں کے گرد خندقيں کهود ليتے هيں تو آنحضرت نے اِس تدبير کو ضرورت وقت کے مناسب ديکهکر يوم خندق ميں خود خندق کهدوائي اور ايک مرتبه آنحضرت صلی‌الله و سلم نے حضرت عاصم ابن ثابت سے فرمايا که من قاتل فليقاتل کما يقاتل الخ پس لفظ (کما) سے جو تائيد هماري اِس راے کي هوتي هی وه کيسي پخته هی علاوه اسکے خلافت کے زمانه ميں حضرت صديق اکبر رض نے حضرت خالد سے لشکر کشي کے وقت صاف يهه فرمايا تها يا خالد عليک بتقوي الله و الرفق بمن معک الی ان قال و الخوف عند اهل اليمامة فاذ دخلت بلاد هم فالحذر الحذر ثم اذا لاقيت القوم فقاتلهم بالسلاح الذي يقاتلو نک الخ پس اب انصاف کرنا چاهيئے که جب هماري شريعت نے ضرورت وقت اور مصلحت کي اس قدر مراعات کي هو تو همکو يهه کب زيبا هی که هم اپني ناداني سے اُس ضرورت کو نه سمجهيں اور اُس کے موافق عمل نکريں اور اگر کوئي شخص يهه کهے که ان سب امور کو جو آنحضرت صلعم نے يا صحابه کرام نے ضرورت کے موافق کيا احکام دين کي تغير [illegible] دخل نهيں هی بلکه ضرورت دنياوي کے تغير سے علاقه هی [illegible] هم يهه بات تسليم نه کرينگے اور اگر فرضا تسليم بهي کريں تو کچهه هماري مخل مطلب نهيں هی کيونکه همارا بهي اصلي مدعا يهي هی که جس دنيوي تهذيب اور ضرورت کو هماري شريعت نے هر زمانه ميں ضرورت کے موافق تجويز کيا هو اُسکو تم بهي جائز سمجهو اور اسبات ميں هم تمهارے ساتهه هيں که بلا شبهه تغيرات دين کو برا جانتے رهو مگر يهه بات سمجهنا که کس بات ميں کچهه تغير دين کا هی [illegible] ميں نهيں هی نهايت هي مشکل اور ايک بڑے بے نظير عالم [illegible] کام هی وه ايسے لوگوں کا کام نهيں هی جو صرف نزاع لفظي کو اپني کامليت اور واقفيت کا نشان سمجهتے هيں اور جو سراسر اپنے پاس سخن کے غلام بنے رهتے هيں هم انکو اسبات کا يقين دلاتے هيں که جب تک وه ضرورت وقت کے موافق عمل در آمد نکرينگے اسوقت تک نه انکي عزت هوگي نه انکے دين کي عظمت رهيگي بلکه جو رهي سهي حرمت باقي هی اس ميں بهي تزلزل آجاويگا پس اگر انکو اپنے دين کي کچهه محبت هی اور اپني شريعت کے نام کا پاس هی تو وه ايسے وقت ميں ضرورت وقت کو ايک بڑي زبردست بات سمجهيں اور جو ذليل حالت اور قوموں کے سامنے اُنکي هی اسکا خيال کريں *

راقم
عبدالله

بمقام عليگڈه —— مطبع عليگڈه انسٽيٽيوٽ ميں چهپا اور حافظ
محمد عبدالرزاق کے اهتمام سے شايع هوا

جلد سوم ] ۱۵ ذیحجہ سنہ ۱۲۸۹ ہجری سنہ ۱۳۰۳ نبوی [ نمبر ۲۱

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اطلاع

### تشریح قیمت و مصرف منافع تہذیب الاخلاق

جسقدر روپیہ بابت اِس پرچہ کے بطور چندہ خواہ بطور قیمت وصول ہو وہ کسی خاص شخص کی ملکیت نہوگا بلکہ اِس پرچہ کے اجرا و ترقی میں صرف کیا جاویگا *

مسلمانوں میں سے جو شخص ساٹھہ روپیہ سالانہ پیشگی بطور چندہ دے وہ اس پرچہ کے متعلق معاملات میں ممبر متصور ہوگا *

یہہ پرچہ ہر مہینے میں ایک بار یا دو بار یا تین بار جیسا کہ مقتضائے مضامین ہوگا چھپا کریگا خریداروں کو چار روپیہ سالانہ قیمت پیشگی دینی ہوگی اور اخراجات روانگی پرچہ سے اُن کو کچھہ تعلق نہوگا *

اگر کوئی شخص کوئی خاص پرچہ خریدنا چاہیگا اُس کو فی پرچہ چار انہ معہ اخراجات روانگی پرچہ دینا ہوگا *

ممبروں کو بلا قیمت یہہ پرچہ ملیگا اور اُن کو اُس کے تقسیم کا بھی بلا قیمت جسکو وہ چاہیں اختیار ہوگا *

مضمون نمبر ۲۰۱

### روایت تلک الغرانیق العلی

یہہ روایت منقول ہی ابن جریر مفسر اور قتادہ اور مقاتل اور زہری اور کلبی سے اور منجملہ ان روایتوں کے ایک حدیث مرفوع ہی جو سعید ابن جبیر نے عبداللہ بن عباس سے روایت کی ہی اور باقی روایت کلبی کی بن صالح سے اور روایت ابن شہاب کی ابوبکر بن عبدالرحمن سے غیر مرفوع ہیں اور جس طرح پر یہہ قصہ بیان کیا جاتا ہی اُس کا حاصل یہہ ہی کہ ایک مرتبہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و سلم کافران قریش کے سامنے سورہ والنجم پڑہ رہے تھے جب اس آیت پر پہونچے کہ افرأیتم اللات والعزی و منات الثالثۃ الاخری تو آپ نے یہہ پڑھا کہ تلک الغرانیق العلی و ان شفاعتہا لترتجی یہہ سنکر کافران قریش خوش ہوئے اور سمجھے کہ پیغمبر خدا بھی ان بتوں کی شفاعت کے قایل ہوگئے اور بعد ختم ہونے سورۃ کے جب آنحضرت نے سجدہ کیا تو کافران مکہ بھی سجدہ میں شریک ہوئے *

یہہ قصہ اور یہہ روایت محض بے اصل اور غلط اور یہہ حدیث بالکل موضوع ہی اور جنہوں نے اسے نقل کیا ہی اُن کو دھوکہ ہوگیا اور بطلان اس کا عقلاً و نقلاً و اعتقاداً ثابت ہی *

